جو میں نے لکھا ہوا بھی دیکھا تھا کہ ساس سے نکاح کرنا جائز ہے اور دلیل یہ بیان کی ساس وہ ہے جو منکوحہ کی ماں ہو اور منکوحہ وہ ہے جس سے نکاح صحیح ہو اور اس شخص کی بیوی جاہل ہے جس کی زبان سے کفریات کا صدور غالب ہے اور نکاح کے وقت تجدید ایمان ہوئی نہیں اس لئے وہ منکوحہ نکاح صحیح نہیں تو اس کی ماں ساس تھی نہیں کمبخت نے محض گمان و تخمین پر نکاح کو بھی فاسد کر دیا اور منکوحہ کی ماں کو بھی حلال کر دیا اور حرمت مصاہرت کو یہ کہہ کر ٹال دیا کہ ابو حنیفہؒ کی رائے ہے ہم اس کو نہیں مانتے۔

(ھم الاخرۃ ص ۱۴، ۱۵)

## غیر مقلدین کی حدیث کے معاملہ میں عمل کی دوڑ صرف مسائل نماز تک محدود ہے

فرمایا قنوج میں ایک صاحب عامل بالحدیث سے ملاقات ہوئی مجھ سے کہنے لگے اجی حضرت ہم صرف نماز ہی کے چند مسئلوں میں حدیث پر عمل کرتے ہیں باقی معاملات میں حدیث کا نام بھی نہیں لیتے مثلاً میں عطر بیچتا ہوں اور اس میں تیل بھی ملاتا ہوں غرض عملاً ہم بہت کمزور ہیں۔

(تذکیر الاخرۃ ص ۱۳)

## تقلید و اجتہاد پر ایک حکیمانہ منصفانہ تقریر

فرمایا کہ ایک عالم غیر مقلد مگر غیر متعصب یہاں آئے تھے میں نے ان سے کہا کہ تقلید کا مدار حسن ظن پر ہے جس شخص کے متعلق یہ گمان غالب ہوتا ہے کہ وہ دین کے معاملہ میں کوئی بات بے دلیل شرعی کے نہیں کہتے اس کا اتباع کر لیا جاتا ہے اگرچہ وہ کوئی دلیل بھی مسئلہ کی بیان نہ کرے۔ اسی کا نام تقلید ہے اور جس شخص کے متعلق یہ اعتقاد نہیں ہوتا وہ دلیل بھی

بیان کرے تو شبہ رہتا ہے دیکھئے حافظ ابن تیمیہ اپنے فتاویٰ میں اور بعض رسائل مثلاً رسالہ مظالم میں محض احکام لکھتے ہیں کوئی دلیل نہیں لکھتے مگر غیر مقلد حضرات چونکہ ان کے معتقد ہیں کہ وہ بے دلیل بات نہیں کرتے اس لئے ان کی بات کو مانتے ہیں تو حنفیہ کو بھی یہ حق ہے کہ امام ابو حنیفہؒ کے بیان کئے ہوئے مسائل پر باین اعتقاد عمل کرلیں کہ وہ کوئی بات بے دلیل نہیں فرمایا کرتے۔

پھر فرمایا کہ یہاں تک بات مساوات کی تھی کہ جس طرح غیر مقلد حضرات ابن تیمیہؒ کی بات بے دلیل بھی مان لیتے ہیں حنفیہ کو بھی یہی حق کیوں حاصل نہ ہو کہ وہ ابو حنیفہ کی بات بغیر دلیل کے محض حسن ظن کی بناء پر مان لیں مگر اب میں آگے بڑھتا ہوں اور ایک مثال سے یہ واضح کرتا ہوں کہ ابن تیمیہؒ کے اجتہاد اور امام اعظم ابو حنیفہ بلکہ ان کے شاگرد اور شاگردوں کے شاگردوں میں جو مجتہد ہوئے ہیں ان کے اجتہاد میں کیا فرق ہے۔

ابن تیمیہؒ نے کتاب مظالم میں لکھا ہے کہ اگر سلطان وقت کی طرف سے کوئی ظالمانہ ٹیکس اہل شہر کے ذمہ عائد کردیا جائے تو اس سے اپنے آپ کو بچانا مطلقاً جائز نہیں بلکہ یہ تفصیل ہے کہ اگر کوئی خاص رقم مجموعی طور پر معین نہ ہو تو جائز ہے اور اگر کوئی خاص معین رقم پورے شہر سے وصول کرنا ہے تو اس صورت میں اپنے آپ کو اس سے بچانا جائز نہیں کیونکہ جو بچ گیا تو اس کا حصہ بھی دوسرے مسلمانوں پر پڑ جائے گا وہ مزید ظلم میں مبتلا ہوں گے اور یہ شخص اس کا سبب بنے گا۔

اس کے مقابلہ میں فقہاء حنفیہ کہتے ہیں کہ اس ظلم سے جو بچ سکتا ہے اس کو بچ جانا مطلقاً جائز ہے اور اس کے بچ جانے سے جو زائد رقم دوسرے مسلمانوں پر پڑے گی اس کا سبب تو بیشک یہ ہوا مگر مباشر اس عملی ظلم کا وہ

سلطان یا اس کا نائب ہے نہ کہ یہ شخص اور مباشر مختار کے ہوتے ہوئے سبب کی طرف فعل کی نسبت نہیں ہوتی اس لئے صورت مذکورہ میں اس مزید ظلم کا گناہگار بھی وہی سلطان یا اس کا نائب ہے جس کے حکم سے یہ وصول کیا گیا ہے اب انصاف سے بتلائے کہ اجتہاد کس کا زیادہ بہتر ہے ان عالم صاحب نے صاف لفظوں میں اعتراف کیا کہ بیشک ابن تیمیہ اس درجہ کو نہیں پہنچے۔

اس کے بعد حضرتؒ نے فرمایا کہ حنفیہ کے اجتہاد کی دلیل میں ایک حدیث سے پیش کرتا ہوں وہ یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے شہادت فی سبیل اللہ کے فضائل بیان کرتے ہوئے فرمایا ہے۔

وددت ان اقتل فی سبیل اللہ ثم الحیٰی ثم اقتل ثم احیی

میری یہ تمنا ہے کہ میں اللہ کی راہ میں قتل کیا جاؤں۔ پھر زندہ کیا جاؤں پھر قتل کیا جاؤں اور پھر زندہ اور پھر قتل کیا جاؤں۔

اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنے مقتول ہونے کی دعاء کر رہے ہیں اور یہ جبھی ہوگا کہ کوئی آپ کا قاتل بنے اور یہ بھی ظاہر ہے کہ نبی کا قاتل اعلیٰ درجہ کا کافر اور جہنمی ہوگا تو گویا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی اس دعا کی وجہ سے سبب ہوئے ایک شخص کے جہنمی ہونے کا اگر اس کو گناہ کہا جاوے تو یہ عصمت کے خلاف ہے سوائے اس کے اور کیا جواب ہو سکتا ہے کہ سبب کی طرف نسبت فعل اس وقت ہوتی ہے جب کوئی فاعل مختار مباشرت عمل کرنے والا نہ ہو۔

پھر فرمایا کہ بعض غیر مقلدین کہتے ہیں کہ ہمیں ان سے نفرت ہے بھلا یہ کیسے ہو سکتا ہے جبکہ ہم خود ایک غیر مقلد کے معتقد اور مقلد ہیں کیونکہ امام اعظم ابو حنیفہ کا غیر مقلد ہونا یقینی ہے پھر فرمایا کہ مگر ان کی تقلید بوجہ خود

مجتہد عالم ماہر ہونے کے جائز تھی اب جاہل لوگ یا معمولی عربی جاننے والے اپنے آپ کو ابو حنیفہ پر قیاس کر کے تقلید نہ کریں۔

(مجالس حکیم الامت)

## ایک غیر مقلد کی دعوت اور حضرت کی حکیمانہ تعلیم

فرمایا کہ قنوج میں ایک غیر مقلد صاحب نے میری دعوت کی میں نے منظور کر لیا اہل سنت بھائیوں نے مجھے اشارہ سے منع کیا ان کو خطرہ تھا کہ یہ سب غیر مقلد ہیں اور کسی مقلد کو دعوت میں شریک نہیں کیا کہیں خدانخواستہ کوئی ایذاء پہنچے مگر مجھے شبہ نہ تھا اس لئے میں نے دعوت قبول کر لی جب وہاں پہنچا تو ایک شخص نے نواب صدیق حسن خاں صاحب کی ایک کتاب میں ایک مضمون تقلید کے خلاف دکھلایا اور پوچھا کہ آپ کی اس کے متعلق کیا رائے ہے؟ میں نے پوچھا کہ آپ کو نواب صاحب کے لکھے ہوئے میں کچھ تردد ہے یا نہیں؟ وہ آدمی ہوشیار تھا میری غرض سمجھ گیا اور کہنے لگا بس تسلی ہو گئی حضرتؒ نے فرمایا کہ اس کے بعد میں نے ان سے کہا کہ میں چونکہ اب آپ کا نمک کھاؤں گا آپ کا حق میرے ذمہ ہو گیا اس لئے میں محض خیر خواہی سے ایک بات کہتا ہوں وہ یہ کہ ترک تقلید تو ایک مسئلہ ہے اس میں گنجائش ہے اگر آپ نیک نیتی سے کرتے ہیں تو ہمیں اس میں زیادہ کلام نہیں لیکن دو چیزیں آپ کے یہاں زیادہ شدید اور یقینی معصیت ہیں ان سے بچنے کا اہتمام کیجئے۔

(یعنی بدگمانی اور بدزبانی) (مجالس حکیم الامت ص ۲۷۳)

## رفع یدین اور عدم رفع یدین آمین بالجہر اور آمین بالسر دونوں سنت میں ہیں

فرمایا کہ حضرت مولانا محمد اسماعیل شہید دہلویؒ نے بعض حنفیوں کے

غلو کو دیکھ کر خود جہر آمین اور رفع یدین شروع کر دیا حضرت شاہ عبدالقادر صاحب دہلویؒ نے ان سے فرمایا کہ جہر آمین اور رفع یدین بلا شبہ سنت سے ثابت ہیں اور بہت سے آئمہ مجتہدین کا اس پر عمل ہے اگر اس پر کوئی عمل کرے تو فی نفسہ کوئی مضائقہ نہیں لیکن جہاں سب لوگ حنفی ہیں وہاں اس عمل سے لوگوں کو خواہ مخواہ تشویش ہوتی ہے جس سے بچنا بہتر ہے مولانا اسماعیل شہیدؒ نے عرض کیا کہ حضرت حدیث میں آیا ہے کہ جو شخص کسی مردہ سنت کو زندہ کرتا ہے اس کو سو شہیدوں کا ثواب ملتا ہے اس جگہ یہ سنت مردہ ہو رہی ہے اس لئے میں اس کو زندہ کرتا ہوں۔

حضرت شاہ عبدالقادر نے فرمایا کہ میاں اسماعیل ہم تو سمجھتے تھے کہ تم بڑے فاضل عالم ہو گئے ہو کیا تم اتنی بات بھی نہیں سمجھتے کہ سنت کا مردہ ہونا وہاں صادق آتا ہے جہاں سنت کے خلاف کسی بدعت نے جگہ لے لی ہو اور جہاں ایک سنت کے مقابلہ میں دوسری سنت ہو اور آئمہ مجتہدین میں اختلاف ہو کوئی اس سنت کو ترجیح دے کر اس پر عمل کرتا ہے کوئی اس کے مقابل دوسری سنت کو ترجیح دے کر اس پر عمل کرتا ہے وہاں دونوں طرف سنت ہی سنت ہے کوئی بدعت نہیں اس لئے سنت مردہ نہیں تو پھر احیاء سنت کا اس موقع پر اطلاق کیسے صحیح ہو گا۔

کیونکہ جس طرح سنت سے جہر آمین اور رفع یدین ثابت ہے اسی طرح اخفاء آمین اور ترک رفع یدین بھی سنت ہی سے ثابت ہیں دونوں میں راجح و مرجوح کا فرق آئمہ مجتہدین کا کام ہے ان میں سے کچھ آئمہ نے جہر اور رفع کو ترجیح دے دی کچھ آئمہ نے ترک جہر اور رفع راجح قرار دیا۔ یہاں دونوں طرف میں کوئی بھی بدعت نہیں جس سے سنت مردہ ہو۔

احقر جامع کہتا ہے کہ آئمہ اربعہ کے متفق علیہ اصول سے یہ ثابت

ہے کہ جس مسئلے میں اجتہاد کی گنجائش ہو اور آئمہ مجتہدین اپنی اپنی صوابدید کے مطابق اس کی کوئی خاص صورت تجویز کر کے عمل کریں تو ان میں کوئی جانب منکر نہیں ہوتی دونوں جانبین معروف ہی فرد ہوتی ہیں اس لئے وہاں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا خطاب بھی متوجہ نہیں ہوتا اور اپنے مسلک مختار کے مخالف عمل کرنے والوں پر تارک سنت ہونے کا الزام لگانا یا ان کو فاسق کہنا کسی کے نزدیک جائز نہیں۔

امام حدیث حافظ ابن عبدالبر مالکی نے اپنی کتاب جامع العلم میں اس کے متعلق جو مضمون نقل فرمایا ہے وہ اہل علم کو ہمیشہ مستحضر اور صفحہ قلب پر نقش رکھنا ضروری ہے تاکہ ان مفاسد سے بچ سکیں جن میں آج کل کے بہت سے علماء مبتلا ہیں کہ اجتہادی مسائل میں اختلاف کی بناء پر ایک دوسرے کی تفسیق و تکفیر تک پہنچ جاتے ہیں اور اکابر علماء کی شان میں بے ادبی کے مرتکب ہو جاتے ہیں جس کے نتیجہ میں دیندار مسلمان آپس میں ٹکراتے ہیں اور پھر خدا جانے کتنے صغیرہ کبیرہ گناہوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔

(مجالس حکیم الامت ص ۶۸، ۶۹)

## کامل مجتہد کی تقلید چھوڑ کر ناقص کی تقلید میں اتباع فہم ہے

فرمایا ایک طالب علم نے امام کے پیچھے سورۃ الفاتحہ پڑھی تو میں نے ان سے سوال کیا کہ تم نے امام کے پیچھے قرات کیوں کی؟ کہا مولوی عبدالحی صاحبؒ مرحوم نے لکھا ہے میں نے کہا سبحان اللہ کیا مولوی عبدالحی صاحبؒ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے بڑھے ہوئے ہیں کہ حضرت امام کی تقلید چھوڑ کر ان کی تقلید کرنے لگیں یہی حال ان مدعیان عامل بالحدیث کا ہے کہ ائمہ اربعہ کو چھوڑ کر علامہ شوکانی وغیرہ کی تقلید کرتے ہیں۔

(الحج ص ۲۸)

# ایک جاہل مدعی اجتہاد کا ایک میل کی مسافت پر قصر کرنا

فرمایا مسافرت بحسب المکان ہی کو اصطلاح فقہاء میں سفر کہا جاتا ہے جس کو تم بھی روز و شب کی اصطلاح میں سفر سے تعبیر کرتے ہو چنانچہ جس وقت یہ انتقال مکانی ہوتا ہے اس وقت قصر کا حکم دیا جاتا ہے اور انسان مسافر سے تعبیر کیا جاتا ہے ورنہ مقیم کہا جاتا ہے اور جس سفر کا فرمان نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں ذکر ہے جس کے اعتبار سے تم ہر وقت مسافر ہو یہ منشاء اور دارو مدار تغیر احکام کا نہیں اس سفر پر قصر ثابت نہیں اس کو خوب غور سے سن لو کبھی نفس و شیطان کے مغالطہ میں پھنس جاؤ کہ جب ہم بروئے حدیث مسافر ٹھیرے تو مسافر کے واسطے تو قصر کا حکم ثابت ہے رباعی نماز اس کے حق میں ثنائی ہوتی ہے لہذا ہم پھر کیوں بجائے دو کے چار پڑھیں اللہ دے اور بندہ لے چلو دو رکعتوں سے تو فرصت ملی جس طرح ایک جاہل کی حکایت ہے کہ وہ ہمیشہ قصر کیا کرتے تھے خواہ وطن اصلی ہی میں ہوں ایک شخص نے سوال کیا کہ آپ ہر حالت میں قصر کرتے ہیں خواہ سفر میں ہوں یا حضر میں یہ تو صریح مخالفت ہے احکام فقہیہ شرعیہ کی تو انہوں نے جواب دیا کہ ہمارا یہ فعل اگر فقہ کے مخالف ہے تو ہو حدیث کے تو موافق ہے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عابر سبیل اور مسافر کے الفاظ فرمائے ہیں اور ہماری حالت قیام فی الدنیا کو سفر سے تعبیر کیا ہے لہذا ہم اگر قصر کرتے ہیں تو کونسا برا کام کرتے ہیں۔ اسی طرح ایک اور صاحب تھے اگر ان کو ایک میل جانے کی بھی ضرورت پیش آتی تو وہ قصر کر لیا کرتے تھے ان سے کسی شخص نے کہا کہ آپ کا یہ طرز عمل عجیب نرالا ہے جو تمام روایات فقہیہ کے خلاف ہے کسی امام کے مذہب پر بھی ایک میل کی مسافت میں قصر نہیں آج تک کسی نے اس کو مدت سفر نہیں قرار دیا جواب دیا کہ ہمیں کسی امام کے مذہب سے کیا لینا جب نص صریح کلام

اللہ میں موجود ہے اِذَا ضَرَبْتُمْ فِی الْاَرْضِ (جب تم زمین پر سفر کرو) اس سے بڑھ کر اور کونسی نص ہو سکتی ہے کیونکہ ضرب فی الارض ایک میل کی مسافت پر بھی صادق آتا ہے لہذا ہم بموجب اس آیت کے قصر کرتے ہیں تو اس شخص نے جواب دیا کہ اگر قصر کا ثبوت محض ضرب فے الارض۔ (زمین پر سفر کرنا) سے ہے تو اس کے معنی لغوی تو زمین پر قدم مارتے اور چلنے کے ہیں لہذا اگر آپ مکان سے مسجد میں آکر نماز پڑھا کریں تب بھی قصر کیا کریں اس وجہ سے کہ اطلاق لغوی موجود ہے۔ اتنی دور چلنے سے بھی آپ کے قول پر پیر مارنے کا اطلاق آسکتا ہے اس میں کسی مقرر کی تعین تو ہے نہیں تاکہ اس کا لحاظ کیا جائے۔

(الدنیا والاخرۃ ص ۲ تا ۲۲)

## حضرات غیر مقلد بھی اکثر احادیث کو ضعیف کہہ کر ان پر عمل نہیں کرتے

ایک صاحب نے مجھ سے ریل میں پوچھا کہ اجتہاد کیا چیز ہے؟ میں نے کہا کہ اس کی حقیقت میں آپ کو کس طرح بتلاوں ہاں ایک مثال بیان کرتا ہوں اس سے آپ کو اجتہاد کا نمونہ معلوم ہو جائے گا وہ یہ کہ اگر دو شخص مسافر ایسے ہوں جو علم میں بھی مساوی قرأت میں بھی مساوی اور تقویٰ و ورع میں بھی برابر ہیں عمر و نسب میں بھی یکساں ہیں پھر وہ دونوں رات کو سوئیں اور جب اٹھیں تو ایک کو احتلام ہو گیا ہو جس کے ذمہ غسل واجب ہے اور دوسرے کو احتلام نہیں ہوا اور دونوں ایسے مقام میں ہیں جہاں پانی دور تک نہیں ملتا اس لئے دونوں نے تیمّم کیا ایک نے غسل جنابت کا تیمّم کیا ایک نے وضو کا تو بتلایئے ان دونوں میں امامت کے لئے کون افضل ہے کہا وہ شخص

جس نے وضو کا تیمّم کیا ہے کیونکہ طہارت دونوں کی برابر ہے نجاست ایک کی اشد تھی میں نے کہا لیکن فقہاء فرماتے ہیں کہ جس نے غسل کا تیمّم کیا ہے وہ افضل ہے اس پر وہ صاحب حیران ہو کر میرا منہ تکنے لگے کہ یہ کیونکر؟ میں نے کہا کہ فقہاء فرماتے ہیں کہ تیمّم فقدان ماء کے وقت طہارت کاملہ ہے تو جس نے غسل کا تیمّم کیا ہے اس نے غسل کیا ہے اور جس نے وضو کا تیمّم کیا ہے اس نے وضو کیا ہے اور غسل نہیں کیا اور غسل وضو سے افضل ہے دوسرے جس نے وضو کا تیمّم کیا ہے ممکن ہے اس کے ذمہ کبھی غسل واجب ہو گیا ہو جس کی اسے خبر نہ ہوئی ہو اور جنابت والے نے چونکہ غسل کا تیمّم کیا ہے تو اسکے لئے یہ احتمال اب منقطع ہو گیا کیونکہ اس نے اس وقت غسل کر لیا ہے تو اس کی طہارت ہر طرح کامل ہے اس کو سن کر وہ کہنے لگا کہ واقعی فقہا نے صحیح کہا میں نے کہا بس یہی اجتہاد کا نمونہ ہے اور اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ہم لوگ استقلالاً فقہاء کے متبع ہیں بلکہ استقلالاً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کا اتباع کرتے ہیں مگر ہم کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد فقہاء کے بیان فرمانے سے معلوم ہوئی کہ حضورؐ کی مراد یہ ہے جیسے کوئی شخص قانون کو وکیل سمجھ کر اس پر وکیل کے بتلانے کے موافق عمل کرے تو کیا آپ یہ کہیں گے کہ یہ شخص وکیل کا متبع ہے نہیں بلکہ قانون گورنمنٹ کا متبع ہے گورنمنٹ ہی کی اطاعت کر رہا ہے اسی طرح یہاں سمجھو (اور جو لوگ مقلدین کو فقہاء کا متبع کہتے ہیں وہ یہ نہیں دیکھتے کہ وہ لوگ خود اہل لغت اور اہل نحو و صرف اور محدثین کا اتباع کرتے ہیں کیوں کہ بدوں اہل لغت کے حدیث و قرآن کا سمجھنا محال ہے اسی طرح بدوں محدثین کے حدیث کا علم دشوار ہے تو یہ بھی حضورؐ کے متبع نہ ہوئے بلکہ ان وسائط کے متبع ہوئے اور اگر وہ یہ کہتے ہیں کہ یہ لوگ محض فہم حدیث و فہم لغت قرآن میں واسطہ ہیں ان

کے ذریعہ سے ہم صرف مراد رسول کو معلوم کرتے ہیں پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع کرتے ہیں تو بعینہ یہی جواب مقلدین کی طرف سے ہے کہ ہم بھی فقہاء کو محض فہم مراد رسول اللہ کا واسطہ بناتے ہیں اس سے زیادہ کچھ نہیں رہا یہ اشکال کہ مقلدین فقہاء کے قول سے رسول کے قول کو چھوڑ دیتے ہیں اس کا جواب یہ ہے کہ وہ اگر ایک حدیث کو چھوڑتے ہیں تو کسی دوسری حدیث یا آیت پر عمل کرتے ہیں اور غیر مقلد بھی ساری احادیث پر عمل نہیں کرتے وہ بھی بہت سی احادیث کو کبھی منسوخ کہہ کر کبھی ضعیف بتا کر چھوڑ دیتے ہیں تو فقہاء نے ایسا کیا تو ناگوار کیوں ہے جیسا تم کو کسی حدیث کے ضعیف کہہ دینے کا حق ہے فقہاء کو بھی حق ہے جیسا تمہارے پاس حدیث کے صحیح و ضعیف ہونے کا معیار و قاعدہ ہے فقہا کے پاس بھی اس کا معیار و قاعدہ ہے اور اس کی تمہارے پاس کوئی دلیل نہیں کہ تمہارے ہی قواعد صحیح ہیں ان کے صحیح نہیں اگر قرآن و حدیث سے تم ان قواعد کو ثابت کر سکو تو ہمت کر کے بیان کرو۔ ولن لفعلوا ذلك ابداً

(الارتیاب والاغتیاب ص ۲۹، ۳۰، ۳۱)

## معالجات شیخ کا حدیث سے ثابت کرنا ضروری نہیں

فرمایا معالجات میں صرف اس کی ضرورت ہے کہ شریعت میں اس کی ممانعت نہ ہو صراحتہً مذکور ہونا شرط نہیں ورنہ زکام میں بنفشہ اور گاؤزبان کا پینا بھی جائز نہ ہوگا کیونکہ حدیث میں اس کا کہاں ذکر ہے تو جو شخص ہر معالجہ کے لئے شیخ سے حدیث کا مطالبہ کرے گا۔ وہ کبھی تندرست نہیں ہو سکتا چنانچہ ایک مدعی عامل بالحدیث نے مجھے خط لکھا کہ میں طریق باطن حاصل کرنا چاہتا ہوں کیا آپ مجھ کو طریق کی تعلیم کر سکتے ہیں مگر میں تقلید کا منکر ہوں میں نے جواب میں لکھا کہ یہ بتلاؤ کہ طریق کے متعلق میں جو کچھ بتلاؤں گا اس

میں میری بھی تقلید کرو گے یا نہیں اس کا اس کے پاس کوئی جواب نہ تھا اگر یہ لکھتا کہ ہاں تقلید کروں گا تو اس پر یہ اشکال واقع ہوتا تھا کہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی تقلید سے تو انکار اور ایک مقلد حنفی کی تقلید کا اقرار اور اگر یہ لکھتا کہ تقلید نہ کروں گا تو میں جواب دیتا کہ اس حالت میں طریق کی تعلیم نہیں ہو سکتی کئی مہینوں کے بعد ان صاحب کا خط آیا کہ تم یہ سوال مجھ سے نہ کرو بس طریق کی تعلیم کرو میں ہنسنے لگا اور احباب سے کہا کہ اگر یہ شخص مجھ سے پوچھتا تو میں خود اس کو بتلا دیتا کہ تم یہ لکھو کہ ہاں تقلید کروں گا اور اس پر جو یہ اشکال ہوتا ہے کہ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی تقلید سے تو انکار ہے اور ایک مقلد کی تقریر کا اقرار ہے اس کا جواب یہ تھا کہ امام ابو حنیفہؒ کی تقلید تو احکام میں کی جاتی ہے اور شیخ طریق کی تقلید معالجات اور امور انتظامیہ میں کی جاتی ہے اور اس تقلید کے جواز میں اختلاف نہیں بزرگوں کی جوتیوں کی برکت سے ہم خود اپنے لاجواب ہونے کی ترکیب بتلا دیتے ہیں بشرطیکہ مخاطب طالب ہو۔

(الارتیاب ص ۱۳، ۱۴)

## حضرت شاہ اسماعیل دہلویؒ پکے حنفی تھے

فرمایا کہ شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے لکھا ہے کہ صحبت کے لئے اس شخص کو اختیار کرو جو محدث بھی ہو اور فقیہ بھی اور صوفی بھی اعتدال اسی سے ہوتا ہے یہ قول ان کا قول جمیل میں ہے شاہ عبد العزیز صاحبؒ کا خاندان ماشاء اللہ ان اوصاف کا جامع ہے جن میں مولانا اسماعیل صاحبؒ بھی ہیں بعض لوگ مولانا کو غیر مقلد سمجھتے ہیں حالانکہ یہ بالکل غلط ہے میرے ایک استاد بیان فرماتے تھے کہ وہ سید صاحب کے قافلہ کے ایک شخص سے ملے ان سے پوچھا تھا کہ مولانا غیر مقلد تھے انہوں نے کہا یہ تو ہم کو معلوم نہیں لیکن سید

صاحب کے تمام قافلہ میں یہ مشہور تھا کہ غیر مقلد چھوٹے رافضی ہوتے ہیں اس سے سمجھ لو کہ اس قافلہ میں کوئی غیر مقلد ہو سکتا ہے ایک حکایت اور فرمائی سند یاد نہیں کسی نے مولانا سے مسئلہ پوچھا فرمایا امام صاحب کے نزدیک یوں ہے اس نے کہا آپ اپنی تحقیق فرمایئے فرمایا میں کیا کر سکتا ہوں امام صاحب کے سامنے مولانا کے غیر مقلد مشہور ہونے کی وجہ یہ ہوئی کہ مولانا نے بعض جاہل غالی مقلدین کے مقابلہ میں بعض مسائل خاص عنوان سے تعبیر کرائے اور ایک بار ان کے مقابلہ میں آمین زور سے کہہ دی کیونکہ غلو اس وقت ایسا تھا۔ میں نے ایک کتاب میں دیکھا ہے کہ ایک شخص نے زور سے آمین کہہ دی تھی تو اس کو مسجد کے اونچے فرش پر سے گرا دیا تھا مولانا کو اس پر بہت جوش ہوا اس کتاب میں ہے کہ آپ نے بیس مرتبہ آمین کہی شاہ عبدالعزیز صاحب سے لوگوں نے یہ واقعہ بیان کیا اور کہا کہ ان کو سمجھایئے فرمایا وہ خود عالم ہیں اور تیز ہیں کہنے سے ضد بڑھ جائے گی خاموش رہو۔ مولانا نے ایک رسالہ بھی رفع یدین کے اثبات میں لکھا ہے لیکن غیر مقلد ہرگز نہ تھے ایک حکایت مولوی فخر الحسن صاحب بیان کرتے تھے اس سے بھی مولانا کے حنفی ہونے کی تائید ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ مولانا کے ایک بیٹے محمد عمر نامی مجذوب تھے اور بہت بھولے لیکن بہت ذہین چنانچہ ایک شخص ان کے سامنے کنز لے گیا کہ اس کا سبق پڑھا دیجئے کہا میں نے یہ کتاب کبھی دیکھی نہیں مگر جب وہ طالب علم پڑھنے بیٹھا تو بہت اچھی طرح سے پڑھا دی حتی کہ تھوڑا پڑھ کر اس نے کتاب بند کی تو کہا بھائی دس ورق تو پڑھو اور بھولے ایسے تھے کہ ایک بار مولوی محبوب علی صاحب کے وعظ میں پہنچے مجمع بہت تھا مگر واعظ صاحب کی آواز پست تھی ان کو آواز نہ آئی تو گھر لوٹ کر گئے اور کہا کہ دعا کریں گے کہ اس واعظ کی آواز بڑھ جاوے اور دعا مانگی پھر فوراً آدمی بھیجا دیکھنے کے لئے کہ بتلاؤ آواز

کچھ بڑھی یا نہیں۔ یہ صاحبزادے ایک دفعہ جامع مسجد کے حوض کے پاس کو گذرے وہاں غیر مقلدین میں مذاکرہ حدیث ہو رہا تھا یہ بھی بیٹھ گئے ہمراہیوں نے عرض کیا کہ حضرت یہ لوگ غیر مقلد ہیں فرمایا بلا سے حدیث رسولؐ کا تو بیان ہو رہا ہے بیان کرنے والے نے ایک مقام میں امام صاحب پر کچھ طعن کیا انہوں نے ایک دھول رسید کی اور کہا چلو یہاں بے ایمان ہیں ان کی وجاہت بہت تھی کوئی بول نہ سکا۔ سو اس قصہ سے معلوم ہوتا ہے کہ مولانا غیر مقلد نہ تھے اگر غیر مقلد ہوتے تو ان کا بیٹا ایسا کیوں ہوتا واللہ اعلم

(حسن العزیز جلد چہارم ص ۲۵۸)

## بیس رکعت تراویح کی ایک عامی دلیل

فرمایا کہ ایک شخص دہلی کے نئے مجتہدین سے آٹھ تراویح سن کر مولانا شیخ محمد صاحب کے پاس آئے تھے انہیں تردد تھا کہ آٹھ یا بیس یہ نئے مجتہد اپنے کو عامل بالحدیث کہتے ہیں کیوں صاحب حدیث میں بیس بھی تو آئی ہیں ان پر کیوں نہ عمل کیا کہ ان کے ضمن میں آٹھ پر بھی عمل ہو جاتا بات کیا ہے کہ نفس کو سہولت تو آٹھ ہی میں ہے بیس کیونکر پڑھیں اصل یہ ہے کہ جو کچھ ان کے جی میں آتا ہے کرتے ہیں اور شاذ اور ضعیف حدیث کو بھی سہارا بنا لیتے ہیں۔

قاری عبدالرحمٰن صاحب ان کے غلاۃ (غلو کرنے والے) کی نسبت فرمایا کرتے تھے کہ یہ بیشک عامل بالحدیث ہیں لیکن الف لام الحدیث میں عوض مضاف الیہ کے ہے اور وہ مضاف الیہ نفس ہے یعنی عامل بحدیث النفس تو واقعی یہ لوگ حدیث نفس کے عامل ہیں حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے عامل نہیں یہ لوگ اپنے نفس کے موافق احادیث تلاش کیا کرتے ہیں جیسے کسی کی حکایت مشہور ہے کہ اس سے پوچھا گیا کہ تمہیں قرآن کا کونسا حکم سب

سے زیادہ پسند ہے کہا ربنا انزل علینا مآئدۃ من السمآء (ترجمہ۔ اے رب ہم پر آسمان سے مائدہ یعنی خوان نازل فرما) تو اسی طرح انہوں نے بھی تراویح کی تمام احادیث میں سے صرف آٹھ رکعت والی حدیث پسند کی حالانکہ بیس بھی آئیں ہیں اور وتر کی تمام احادیث میں سے ایک رکعت والی حدیث پسند کی حالانکہ تین رکعتیں بھی آئیں ہیں پانچ بھی آئی ہیں سات بھی آئی ہیں خیر وہ بے چارے ان کے بھکانے سے تردد میں پڑ گئے مولانا سے پوچھا مولانا نے فرمایا کہ بھئی سنو اگر محکمہ مال سے اطلاع آئے کہ مالگذاری داخل کرو اور تمہیں معلوم نہ ہو کہ کتنی ہے تم نے ایک نمبر دار سے پوچھا کہ میرے ذمہ کتنی مال گذاری ہے اس نے کہا آٹھ روپے پھر تم نے دوسرے نمبر دار سے پوچھا اس نے کہا بارہ روپے اس سے تردد بڑھا تم نے تیسرے سے پوچھا اس نے کہا بیس روپیہ تو اب بتاؤ تمہیں کچہری کتنی رقم لے کر جانا چاہیے انہوں نے کہا صاحب بیس روپے لے کر جانا چاہئے اگر اتنی ہوئی تو کسی سے مانگنا نہ پڑے گی اور اگر کم ہوئی تو رقم بچ رہے گی اور اگر میں رقم کم لے کر گیا اور وہاں ہوئی زیادہ تو کس سے مانگتا پھروں گا۔ مولانا نے فرمایا بس خوب سمجھ لو۔ اگر وہاں بیس رکعتیں طلب کی گئیں اور ہیں تمہارے پاس آٹھ تو کہاں سے لا کر دو گے اور اگر بیس ہیں اور طلب کم کی ہے تو بچ رہیں گی اور تمہارے کام آئیں گی کہنے لگے ٹھیک ہے سمجھ میں آگیا اب میں ہمیشہ بیس رکعتیں پڑھا کروں گا بس تسلی ہو گئی سبحان اللہ کیا طرز ہے سمجھانے کا حقیقت میں یہ لوگ حکماء امت ہوتے ہیں ایک اور عامی شخص نے مولانا سے پوچھا تھا کہ ولا الضالین ہے کہ ولا الظالین پوچھا قرآن میں لکھا گیا ہے اس نے کہا قرآن میں تو ولا الضالین لکھا ہے آپ نے فرمایا بس جو قرآن میں لکھا ہے وہی ٹھیک ہے واقعی ایسے عامی کو اس سے زیادہ سمجھانے کا اس سے بہتر کیا طریقہ ہو گا۔ (روح القیام ص ۶۰،۶۱)

## اصل نماز میں ترک رفع یدین ہے

فرمایا مسلم کی حدیث مالی اراکم رافعی ایدیکم میں مولانا محمد یعقوب صاحبؒ نے فرمایا کہ اس سے رفع یدین سلام میں مراد ہے اور یہ حنفیہ کو زیادہ مفید ہے کیونکہ حالت سلام میں من وجہ داخل اور من وجہ خارج ہے اور علت آگے حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں اسکنوا فی الصلوۃ اور جس علت کو شارع خود فرمائیں وہ قطعی ہوتی ہے تو گویا جو حالت من وجہ داخل من وجہ خارج ہے اس سے رفع یدین بوجہ منافی سکون ہونے کے ناجائز ہے اور جو رفع یدین وسط صلوٰۃ میں ہو وہ بالطریق اولیٰ حالت صلوٰۃ کے خلاف ہو گی اور اس تفصیل سے معلوم ہوا کہ اصل نماز میں ترک رفع یدین ہے اور رفع جو ہوا تو عارض کی وجہ سے مثلاً تعلیم اصم وغیرہ۔

(الکلام الحسن جلد دوم ملفوظ ۴۲۴)

## حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ حنفی تھے اور حضورؐ نے انہیں تقلید پر مجبور کیا

فرمایا کہ شاہ ولی اللہ صاحب نے لکھا ہے کہ مجھ کو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تین چیزوں پر مجبور فرمایا اور میرا جی نہ چاہتا تھا اول تو مذاہب اربعہ سے خارج ہونے سے منع فرمایا دوسرے یہ کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو صحابہ رضی اللہ عنھم سے افضل جاننے کو جی چاہتا تھا اس سے روکا اور افضلیت شیخین رضی اللہ عنھما پر مجبور کر لیا اور ترک اسباب مری اصلی خواہش تھی۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ثبت الاسباب پر مجبور فرمایا اس اسباب

ظاہرہ کو اختیار کرنا سنت ہے۔

(امثال عبرت حصہ دوم ص ۵۲ قصص الاکابر ص ۱۳)

یہ بھی فرمایا کہ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب قدس سرہ محض مقلد نہ تھے محقق مقلد تھے۔

# قربانی اور اہل حدیث

## اسلام کا امتیازی نشان:

قربانی کا وجود اگر چہ ہر امت میں ثابت ہے مگر تمام روئے زمین پر قربانی کرنا اسلام کا امتیازی نشان ہے یہود صرف ہیکل یروشلم میں قربانی کے قائل ہیں عیسائی کہتے ہیں کہ معاذ اللہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا صلیب پر مر جانا ہی ہم سب کی طرف سے قربانی کا بدل ہے جب کہ قرآن پاک نے اس غلط افواہ کی تردید کرتے ہوئے فرمایا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا صلیب پر مرنا تو کجا صلیب پر چڑھنا ہی ثابت نہیں، رسول اقدس ﷺ نے ہجرت کے بعد ہر سال قربانی فرمائی کسی بھی سال ترک نہیں فرمائی۔

گذشتہ صدی سے بعض لوگوں میں دین میں خودرائی کا مرض پیدا ہو گیا تو کئی اسلامی مسائل ان کا تختہ مشق بنے چنانچہ قربانی کا مسئلہ بھی اس کی زد میں آ گیا، بعض منکرین حدیث نے قربانی کی مخالفت میں لکھا تو اہل سنت والجماعت نے ان کے ہر مغالطہ کا جواب دیا۔ ہمارے اہل حدیث حضرات کو بھی اس معرکہ میں فقہاء کی ضرورت محسوس ہوئی چنانچہ فتاویٰ علمائے حدیث میں ائمہ اربعہ اور دیگر فقہاء کی عبارات سے قربانی کا ثبوت پیش کر کے مخالفین سے مطالبہ کرتے ہیں اگر اب بھی ان (منکرین قربانی) کو اپنے اس ادعاء پر ناز ہے تو پھر ہمیں بھی اپنے ان فقہاء کا پتہ دیں جو قربانی کے مشروع اور مسنون ہونے کے قائل نہیں کہ کون ہیں کتنے ہیں؟ سنی ہیں یا شیعہ......

**ھاتوا برھانکم ان کنتم صادیقین**

لاؤ تو صحیح ذرا میں بھی دیکھ لوں — کس کس کی مہر ہے سر محضر لگی ہوئی

اللہ تعالیٰ سمجھ دے۔ نہ مانیں تو ائمہ اربعہ کو بھی جواب دے دیں ماننے پر آئیں تو شیعہ فقیہ بھی برھان بن جائے۔

## فقہائے اسلام کا اجماع:

یہ بھی یاد رکھے کہ مذکورہ بالا فقہائے اسلام کا یہ اجماع و اتفاق قربانی کے مشروع و مسنون ہونے پر خود ایک مستقل اور نا قابل انکار شہادت ہے کیونکہ ان فقہائے کرام کا زمانہ عہد نبوت ﷺ اور عہد صحابہؓ سے اتنا قریب تھا کہ وہ بڑی آسانی سے شرعی احکام و مسائل پر رسول اللہ ﷺ اور صحابہ کرامؓ کا طرز عمل معلوم کر سکتے تھے کہ تحقیق و تفحص کے تمام ذرائع موجود تھے۔ دیکھئے

ائمہ اربعہ کے زمانہ ولادت ووفات کا نقشہ یہ ہے۔

امام ابوحنیفہؒ، ولادت ۸۰ھ، وفات ۱۵۰ھ، امام مالکؒ ولادت ۹۳ھ، وفات ۱۷۹ھ، امام شافعیؒ ولادت ۱۵۰ھ، وفات ۲۰۴ھ، امام احمدؒ ولادت ۱۶۴ھ اور وفات ۲۴۱ھ۔ مثلا امام مالکؒ نے اسی مسئلہ قربانی کے متعلق رسول اللہ ﷺ کی ایک حدیث صرف دو راویوں کے واسطہ سے نقل فرمائی ہے۔ یعنی مالکؒ نے ابن زبیر مکی سے اور انہوں نے جابر بن عبداللہؓ سے اور انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے وہ حدیث سنی (موطا، ص ۴۹۶) ........... امام ابوحنیفہؒ امام مالک سے تیرہ برس بڑے تھے آپ کا مولد ومسکن شہر کوفہ رہا جو حضرت علیؓ کا دارالخلافہ تھا، امام ابوحنیفہؒ کی وفات اور حضرت علیؓ کی شہادت کے درمیان صرف چالیس برس کا فاصلہ ہے۔ امام موصوف کے زمانہ میں ایسے لوگ ہزار در ہزار موجود تھے جنہوں نے خلفائے راشدینؓ کا عہد اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا اور صحابہ کرامؓ کی صحبت پائی تھی۔

ایسے میں ان فقہاء کے بارے میں کوئی یہ تصور کر سکتا ہے کہ ان کو یہ معلوم کرنے میں کوئی مشکل آڑے آسکتی تھی کہ قربانی کا یہ طرز عمل کب سے اور کیسے رائج ہوا اور کس نے اسے رواج دیا۔

یہی حالت پہلی اور دوسری صدی ہجری کے تمام فقہاء کی ہے ان سب کا زمانہ عہد نبوت ﷺ اور عہد صحابہؓ سے اتنا قریب تھا کہاں کے لئے سنت اور بدعت کے درمیان تفریق کرنا کوئی بڑا مشکل امر نہ تھا اور وہ آسانی کے ساتھ اس غلط فہمی کا شکار نہ ہو سکتے تھے کہ جو عمل سنت نہ ہوا سے سنت باور کر بیٹھیں۔

## اُمت کا متواتر عمل:

قربانی کے مشروع ومسنون عمل ہونے پر اس شہادت کے علاوہ ایک اور اہم ترین شہادت امت مسلمہ کے متواتر عمل کی ہے رسول اللہ ﷺ نے عیدالاضحیٰ اور اس کی قربانی جس روز سے شروع فرمائی اس روز سے وہ امت مسلمہ میں عملاً رواج پا گئی اور اس تاریخ سے آج تک دنیا کے تمام اطراف واکناف میں مسلمان ہر سال مسلسل اس پر عمل کرتے چلے آرہے ہیں اس کے چودہ سوسالہ تسلسل میں کبھی ایک سال کا انقطاع بھی واقع نہیں ہوا ہے۔ ہر نسل نے پہلی نست سے اس کو سنت المسلمین کے طور پر لیا اور اپنے سے بعد والی نسل کی طرف اسے منتقل کیا ہے یہ ایک ایسا

متواتر عمل ہے جس کی زنجیر ہمارے عہد سے رسول اللہ ﷺ کے عہد تک اس طرح مسلسل قائم ہے کہ اس کی ایک کڑی بھی کہیں سے غائب نہیں ہوئی، دراصل یہ ویسا ہی تواتر ہے جس تواتر کے برتے ہم نے قرآن کو اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب مانا ہے اور عرب کے دُرِ یتیم محمد بن عبداللہ ﷺ کو اللہ تعالیٰ کا آخری رسول تسلیم کیا ہے کوئی فتنہ اگر اس تواتر کو بھی مشکوک قرار دینے کی ٹھان لے تو پھر اسلام میں کون سی چیز شک سے محفوظ رہ سکتی ہے۔

ان حسینوں کا لڑکپن ہی رہے یا اللہ
ہوش آتا ہے تو آتا ہے ستانا دل کا

مختصر یہ کہ قربانی کی اصل نوعیت یہ ہرگز نہیں کہ ہماری تاریخ کا کوئی دور ایسا گزرا ہو جس میں کسی معتمد فقیہ نے قربانی جیسی سنت مؤکدہ کو مشکوک ٹھہرایا (والحمد لله علی ذلک) (فتاویٰ علماء حدیث، ص ۱۳۱، ج ۱۳)

مزید تحریر فرماتے ہیں: تحقیق گزیدہ حضرات نے انکار سنت کی راہ ہموار کرنے کیلئے اسلام کے ان مسائل واحکام میں بھی تشکیک پیدا کردینے کا فیصلہ کرلیا ہے جن میں مسلمانوں کے درمیان ابتداء سے لے کر آج تک اتفاق موجود ہے گویا ان حضرات کے نزدیک دین کی اصل خدمت اور ملت اسلامیہ کی صحیح خیر خواہی بس یہ رہ گئی ہے کہ متفق علیہ مسائل کو بھی کسی نہ کسی طریقے سے اختلافی بنادیا جائے اور دین کا کوئی مسئلہ ایسا نہ چھوڑا جائے جس کے بارے میں یہ کہا جاسکتا ہو کہ سب مسلمانوں کے نزدیک یہ اجتماعی مسئلہ ہے۔ (فتاویٰ علماء حدیث ص ۱۴، ج ۱۳)

حضرات منکرین قربانی کو جو فہمائش کی گئی ہے بے شک برحق ہے لیکن اگر یہ حضرات خود اس قانون پر کاربند ہوجائیں تو امت کے کتنے اختلافات مٹ سکتے ہیں خود ان حضرات نے ہی تو یہ راستہ دکھایا، چنانچہ ذیل میں ہم ان چند مسائل کی نشاندہی کرنا چاہتے ہیں جن میں ان حضرات نے عملی متواترات سے انحراف کیا ہے۔

(۱) امت میں قرآن کے اوقاف عملاً قربانی کے عمل سے بہت زیادہ متواتر تھے لیکن ان حضرات نے قرآن پاک چھپوایا جس کا نام رکھا ''مسنون قرأت والا قرآن'' اور اس سے تمام اوقاف حذف کردیئے۔

(۲) اسلام میں تقلید کا عمل پہلے دن سے آج تک متواتر ہے، مصنف ابن ابی شیبہ مصنف عبد الرزاق میں صحابہ وتابعین کے ہزارہا فتاویٰ بلا ذکر دلیل درج ہیں لوگوں نے بلا مطالبہ دلیل ان پر

عمل کیا نہ فتویٰ دینے والوں کو ابلیس کہا گیا نہ عمل کرنے والوں کو مشرک کہا گیا، ان حضرات نے اس تواتر سے اعراض کیا۔

(۳) جمعۃ المبارک سے قبل دو اذانیں امت میں یقیناً قربانی کے عمل سے زیادہ متواتر ہیں مگر فتاویٰ ستاریہ میں پہلی اذان کو بدعت قرار دیا گیا۔

(۴) رمضان المبارک میں بیس تراویح پڑھنا امت میں یقیناً قربانی کے تواتر سے زیادہ متواتر مگر آج اسلام کیا اہم خدمت بیس رکعت تراویح کے خلاف چیلنج بازی کو ہی سمجھا جا رہا ہے۔

(۵) باریک جرابوں پر مسح ائمہ اربعہ میں سے کسی کے نزدیک بھی جائز نہیں، یہ امت کے عملی تواتر کے خلاف ہے مگر یہ حضرات باریک جرابوں پر مسح کر کے اپنا وضو اور نمازیں خراب کر لیتے ہیں۔

(٦) جس طرح متعہ کے حرام ہونے پر امت کا اجماع ہے اسی طرح تین طلاقیں خواہ کسی طرح دی جائیں اس کے بعد بیوی کے حرام ہونے پر بھی ائمہ اربعہ کا اجماع ہے مگر ان حضرات نے تین کے ایک ہونے میں اجماع سے اختلاف کیا۔

(۷) امام ابن تیمیہ فرماتے ہیں یہ استفاضہ (تواتر) سے ثابت کہ آیت وَاِذا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ نماز کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔ لیکن یہ حضرات کہتے ہیں کہ یہ آیت کافروں کیلئے ہے۔

(۸) ساری امت کا اتفاق ہے کہ سورۃ فاتحہ قرآن میں شامل ہے مگر ان کے عوام اس کا انکار کرتے ہیں۔

(۹) ائمہ اربعہ کا اتفاق ہے کہ مقتدی رکوع میں شامل ہو جائے تو اس کی وہ رکعت پوری شمار ہوتی ہے، مگر یہ حضرات اس رکعت کو شمار نہیں کرتے۔

(۱۰) پوری امت کا اتفاق ہے کہ قربانی کے حصہ داروں میں اگر ایک مرزائی ہو تو کسی کی قربانی جائز نہیں ہوگی مگر ان حضرات نے فتویٰ دے دیا اگر حصہ داروں میں مرزائی شریک ہو تو قربانی جائز ہے۔ (ملاحظہ ہو فتاویٰ علماء حدیث ص ۸۹، ج ۱۳)

الغرض جو شکوہ غیر مقلدین کو منکرین حدیث سے ہے کہ یہ لوگ مسلمانوں کے دلوں میں شکوک پیدا کرنے کو ہی عمل بالقرآن سمجھتے ہیں یہی شکوہ اہل سنت والجماعت کو غیر مقلدین سے ہے کہ جو مسائل اور احکام فقہاء اور عوام میں متواتر چلے آ رہے ہیں ان میں شکوک وشبہات پیدا کرنے کا نام عمل بالحدیث رکھا ہوا ہے قربانی کے جانور کے بارہ میں حدیث میں ''مِسنّہ'' کا لفظ آیا

ہے اس کا کیا مطلب ہے، فتاوی نذیریہ میں ہے۔

''مِسنّہ'' ہر جانور میں سے ثنی کو کہتے ہیں اور ثنی کہتے ہیں بکری میں سے جو ایک سال کی ہو دوسرا شروع، اور گائے بھینس میں سے جو دو سال کی ہو تیسرا شروع، اور اونٹ کا جو پانچ سال کا ہو چھٹا شروع ہو۔ (فتاویٰ نذیریہ ص ۲۵۲ ج ۲۔ فتاویٰ علماء حدیث ص ۱۲۴، ج ۱۳)

اس فتویٰ پر مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوری اور میاں نذیر حسین کے علاوہ سات اور غیر مقلدین کے دستخط ہیں اور علامہ شوکانیؒ نے بھی یہی بیان کیا ہے۔

لیکن افسوس یہ ہے کہ اب غیر مقلدین کہتے ہیں کہ ''مسنّہ'' کا یہ معنی فقہاء نے بیان کیا ہے لغت میں اس کا معنی ہے دوندا یعنی جس کے دو دانت ،گر گئے ہوں۔

عرض یہ ہے کہ اگر آپ نے مَسنّہ میں فقہاء کا بیان کردہ معنی چھوڑ کر لغت کا سہارا لیا ہے تو اگر کوئی شخص ''صلوٰۃ'' کا لغوی معنی دعاء ہی لے یا حج کا لغوی معنی ارادہ کرنا ہی لے اور ارادے کو ہی ''حج'' سمجھے اور ''زکوٰۃ'' کا لغوی معنی پاکی ہی لے اور ان الفاظ کے شرعی معنی کا لحاظ کرے تو پھر آپ ان کو فقہاء کی طرف آنے کی دعوت کیونکر دیں گے ہم سمجھتے ہیں کہ ان کو غلط راستہ آپ ہی دکھا رہے ہیں کیونکہ اس مسئلہ میں تو آپ بھی فقہاء سے بگڑ گئے ہیں۔

## قربانی کے دن:

اس بات پر ساری امت کا اتفاق ہے کہ آنحضرت ﷺ ہمیشہ دس تاریخ کو ہی قربانی کرتے تھے اور اسی دن قربانی کرنے کا ثواب زیادہ ہے اور اس پر بھی امت کا اتفاق ہے کہ آنحضرت ﷺ نے عید کے دن فرمایا کہ تین دن بعد قربانی کا گوشت گھر نہ رکھنا، یہ حدیث تقریباً سولہ (۱۶) صحابہؓ سے مروی ہے اور متواتر ہے اس حدیث سے جمہور امت نے یہی سمجھا کہ جب چوتھے دن گوشت کی ایک بوٹی رکھنے کی بھی اجازت نہیں تو پورا بکرا قربان کرنا کیسے جائز ہوگا معلوم ہوا قربانی کے تین ہی دن ہیں۔

(۱) مالک عن نافع عن عبد اللّٰہ بن عمر قال الاضحی یومان بعد یوم الاضحی (موطا ۴۹۷)

مالک اور نافع کی سنہری سند سے مروی ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے تھے قربانی کے تین دن ہیں۔ ۱۰، ۱۱، ۱۲۔

(۲) مالک انه بلغه عن علی بن طالب مثل ذلک موطا
(موطا ص ۴۹۷ وصلی فی المحلی ص ۳۲۰، ج ۷)
امام مالک فرماتے ہیں کہ حضرت علیؓ بھی قربانی کے تین دن فرماتے تھے ابن حزم نے المحی میں اس کی سند بیان کی ہے۔
منکرین حدیث نے اعتراض کیا تھا کہ حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ قربانی نہیں کرتے تھے اس کا جواب دیتے ہوئے حضرات غیر مقلدین لکھتے ہیں۔
سوال یہ ہے کہ اگر حضرت ابوبکرؓ خلیفہ اوّل اور حضرت عمرؓ قربانی نہیں کرتے تھے اس کا جواب دیتے ہوئے حضرات غیر مقلدین لکھتے ہیں۔
سوال یہ ہے کہ اگر حضرت ابوبکرؓ خلیفہ اول اور حضرت عمرؓ خلیفہ ثانی نے اپنی زندگی بھر عیدالاضحیٰ کے موقع پر قربانی نہیں کی تھی تو وہ تین دن تک قربانی کے قائل کس لیے تھے۔
(فتاویٰ علمائے حدیث ص ۳۴، ج ۱۳)
اس فتویٰ میں صاف تسلیم کیا کہ حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ تین دن قربانی کے قائل تھے۔
(۴، ۵، ۶، ۷) امام ابن حزم نے حضرت ابوہریرہؓ، حضرت انسؓ، حضرت عبداللہ بن عباسؓ اور حضرت عمرؓ سے بھی قربانی کے تین ہی دن روایت کئے ہیں۔ (المحلی ص ۳۷۷، ج ۷)
ہمارے غیر مقلدین دوستوں کا شیوہ یہ ہے کہ معروف روایات پر جو تعامل جاری ہے اس کو مٹانے کیلئے منکر روایات کا سہارا لیا کرتے ہیں یہاں بھی یہی ہوا تین دن کی قربانی کی بنیاد مذکورہ متواتر روایت پر بھی، دورِ صحابہؓ میں تمام مراکز اسلام مکہ مکرمہ میں ابن عباسؓ، مدینہ میں حضرت عبداللہ بن عمرؓ، کوفہ میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ، بصرہ میں حضرت انسؓ اس پر فتویٰ دیتے تھے۔ کہیں بھی کسی نے منکر روایت کا سہارا لے کر اس فتویٰ کی مخالفت نہیں کی، مگر ہمارے غیر مقلدین حضرت اس لئے یہ ایک منکر حدیث لے اُڑے کہ:
آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا کہ ایام تشریق کھانے پینے کے دن ہیں یعنی ان میں روزہ نہ رکھیں، یہ مضمون تقریباً چودہ صحابہؓ نے روایت فرمایا ہے اس کے خلاف حضرت جبیرؓ بن معطم کی روایت میں ایک راوی سلیمان بن موسیٰ الاشدق نے کھانے کی بجائے لفظ ذبح بیان کر دیا غیر مقلدین میں سے جو علم حدیث سے معمولی مناسبت بھی رکھتے ہیں وہ اس کو صحیح مانتے چنانچہ ان کے سابقہ مناظر اعظم مولانا بشیر احمد سہوانی اس کو ضعیف کہتے ہیں۔ (فتاویٰ علماء حدیث ص ۱۷۸، ج ۱۳) اور

سابق امیر جماعت اہل حدیث مولانا محمد اسماعیل سلفی بھی فرماتے ہیں اس کے ہر طریق میں کچھ نہ کچھ نقص ہے (فتاویٰ علماء حدیث ص ۱۶۹، ج ۱۳) اور دوسری جگہ تو غصے میں آپے سے باہر ہو کر فرماتے ہیں بعض کم فہم اور متعصب حضرات سارا زور جبیرؓ بن معطم کی حدیث اور اس پر جوح میں صرف کر دیتے ہیں۔ حالانکہ جبیرؓ بن معطم کی حدیث استدلال کی بنیاد نہیں۔ (ص ۱۷۱، ج ۱۳)

الغرض چوتھے دن قربانی کرنا رسول اقدس ﷺ سے تو کجا کسی ایک صحابی سے بھی بسند صحیح ثابت نہیں، پھر تکبیرات تشریق تو ۹ تاریخ کو بھی کہی جاتی ہے تو ۹ تاریخ کو بھی قربانی کرنی چاہئے ہاں ان کے مناظر اعظم مولانا بشیر احمد سہوانی نے تو یہ رسالہ لکھا ہے **ایام النحر من عاشر ذالحجه الی اٰخر الشهر** جس کا خلاصہ فتاویٰ علماء حدیث میں ۱۷۵، ج ۱۳ تا ص ۱۸۰، ج ۱۳ پر درج ہے کہ قربانی کے دن بیس یا اکیس میں جب تک محرم کا چاند نظر نہ آئے قربانی کر سکتا ہے ضد کی بات الگ ہے ورنہ ان کے مفتی صاحبان بھی چوتھے دن کی قربانی کو پسند نہیں فرماتے حتی کہ ان کے مفتی ابوالبرکات احمد صاحب فرماتے ہیں جس کو پہلے دن قربانی میسرہ اور وہ نہ کرے اور وہ قربانی کو باندھ رکھے اس کا عمل حدیث کے خلاف ہے (فتاویٰ برکاتیہ ص ۲۵۵) اور بعض حضرات فرماتے ہیں کہ جس طرح اوّل وقت نماز پڑھنا افضل ہے آخرت وقت نماز پڑھنے کی عادت بنالیں تو نماز تو ہو جائے گی لیکن منافقانہ نماز ہوگی۔ (فتاویٰ علماء حدیث ص ۱۷۶، ج ۱۳)

اللہ تعالیٰ ہم سب کو محفوظ فرمائیں۔ آمین!

از افادات حضرت مولانا محمد امین اکاڑویؒ

# امام شاہ ولی اللہ دہلویؒ

# فقہ حنفی کے مجدّد

حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے

فقہی مقام ومسلک پر ایک پُر مغز اور حقیقت آشکار تحریر

از

مولانا اختر امام عادل

سمستی پور، بہار، انڈیا

''حضرت الامام شاہ ولی اللہ الدہلویؒ'' تیرہویں صدی کی ان نابغۂ روزگار ہستیوں میں سے ہیں، جنھوں نے ہندوستان کی اسلامی علمی تاریخ کو سب سے زیادہ متاثر کیا، آپ نے ایک نئے عہد اور نئے دور کی بنیاد ڈالی، اور ہندوستان کی اسلامی تاریخ کو نئی علمی اور عقلی بنیادوں پر تعمیر کیا، اسلامی ہند کے زوال سے لے کر سقوط تک بلکہ آج کی تاریخ تک جو کچھ علمی و دینی سرگرمیاں نظر آ رہی ہیں سب اسی خانوادۂ ولی اللٰہی کا فیض ہے، جزاھم اللہ عنا احسن الجزاء۔

شاہ صاحب کی تجدیدی مسائی کا دائرہ بہت وسیع ہے، اور اس ایک شخص نے تنہا اتنے کام کیے ہیں کہ ان کو سمیٹنے اور مرتب کرنے کے لیے بھی مستقل ایک اکیڈمی کی ضرورت ہے۔

یوں تو شاہ صاحب کا ہر کارنامہ اپنی جگہ بہت اہم ہے، لیکن ان کے کارناموں میں بہت ہی اہم اور مشکل ترین کارنامہ فقہ واجتہاد کے میدان میں ان کی تجدیدی مسائی کا ہے۔ شاہ صاحب جس دور میں پیدا ہوئے وہ تقلیدی اور فقہی تاریخ کے انتہائی انتشار اور زوال کا دور تھا، حالانکہ کچھ ہی دنوں قبل حضرت عالمگیر اورنگ زیب نے ایک مجلس فقہی قائم کر کے ''فتاویٰ ہندیہ'' (اور بالفاظ دیگر ''اسلامی ہند کے تحریری اسلامی دستور'') کی تدوین کرائی تھی، جس میں حضرت شاہ صاحب کے والد ماجد اور شیخ و مربی حضرت شاہ عبدالرحیم صاحبؒ بھی شریک رہ چکے تھے۔

(حیات ولی، ص: ۲۷۷، مرتبہ ابو محمد رحیم بخشؒ)

## شاہ صاحب کے عہد کے بعض حالات:

لیکن صدیوں کا علمی وفکری جمود ایک عالمگیر کی چند روزہ کوششوں سے نہیں ٹوٹ سکتا تھا، اس کو توڑنے کے لیے کسی عظیم مجدد کے تیشۂ تجدید کی ضرورت تھی، حضرت مولانا مناظر احسن گیلانیؒ

نے اپنی کتاب ''تذکرۂ حضرت شاہ ولی اللہؒ'' میں اس دور کے بعض حالات کا تذکرہ کیا ہے۔ان کو پڑھ کر آج بھی احساسات میں جھرجھری پیدا ہو جاتی ہے۔ لکھتے ہیں:

''اس میں شک نہیں کہ پچھلی صدیوں میں بعض خاص حالات خصوصاً اسلام کے اصلی سرچشموں یعنی قرآن وحدیث کی تعلیم سے اسلامی مدارس جس حد تک بیگانے ہوتے چلے گئے، بتدریج یہ اختلاف بہت غلط صورت اختیار کرتا چلا جاتا تھا، خصوصاً ماوراء النہر (ترکستان وخراسان) کے حنفی فقہاء کا غلو اس باب میں آہستہ آہستہ بہت آگے بڑھ گیا تھا۔اور ہندوستان میں وطن بنانے کے لیے اسلام جس راستہ سے آیا چونکہ وہ انہیں ممالک کا راستہ تھا، اس لیے قدرتاً ہندوستانی مسلمانوں کی ذہنیت ان ہی ممالک کے علماء کی ذہنیت سے متاثر تھی، پھر نادری اور ابدالی حملوں نے جب اس ملک میں روہیلوں کے جدید عنصر کا اضافہ کر دیا تو تشدد وتصلب کی یہ شرارت دوآتشہ ہو چکی تھی۔'' (ص:۲۳۱)

علامہ محسن بہاری اترہتی صاحب ِ "الیانع الجنی" نے ان کا یہ نقشہ کھینچا ہے:

"وکانوا اشدَّ قومٍ عَصَبيَّةً لِمَا يتخلونهُ من آراء فقهائهم رحمهم الله واشدَّ الناسِ جمودًا عليها"

یعنی جن فقہاء کی پیروی کو ان لوگوں نے اپنا مشرب اور مسلک قرار دیا تھا، ان کے معاملے میں اپنے اندر سخت تعصب رکھتے تھے اور اس پر شدت سے جمے رہتے تھے۔

کیدانی جیسی معمولی کتاب کی ایک فقہی روایت (یعنی چاہیے کہ تشہد میں اہل حدیث کے مانند شہادت کی انگلی نمازی نہ اٹھائے) کو صدیوں یہ اہمیت حاصل رہی کہ اگر اتفاقاً نماز میں کسی کی انگلی اٹھ گئی تو اسی وقت اس کی انگلی تراش دی جاتی تھی، علامہ رشید رضا مصری نے ''مغنی'' کے مقدمے میں اپنا یہ بیان درج کیا ہے کہ

''میں نے اپنے کان سے بعض افغانی طلبہ سے لاہور کی جامع مسجد میں جو ہندوستان میں واقع ہے، یہ سنا ہے میں نے دراصل ان سے یہ دریافت کیا تھا کہ (انگلی تراشنے کا قصہ) کیا صحیح ہے؟ اس کے جواب میں انھوں نے کہا، ہاں! اور اس کی توجیہ یہ کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت اور ترک سنت کی یہی سزا دی جاتی ہے۔''

تمباکو جیسی غیر منصوص چیز کی حرمت وحلت پر جو جھگڑا سنا جاتا ہے پچھلے چند سالوں تک یہ قصہ ختم نہیں ہوا تھا۔ بیچارے کوئی ملا نے تمباکو کی حلت کا فتویٰ دیدیا تھا، پھر کیا تھا مختلف جرگوں کے

مجاہد دینی حمیت وغیرت کے نشہ میں چور اپنے ملانوں کے زیر کمان باضابطہ مسلح ہو ہو کر کونہ ملا پر چڑھ دوڑے، راستہ میں اس دینی جہاد کی مہم پر جورجز پڑھا جاتا تھا، میرے ایک دوست نے ہم سے یہ بیان کیا تھا کہ وہ یہ تھا:

"کونہ ملا کا پردی جوساک شدہ ہم کا پرڈے"

"یعنی کونہ ملا کافر ہے اور جو اس کے ساتھ ہے وہ بھی کافر ہے"

میرے ایک اور سرحدی ہم سبق کہتے ہیں کہ تمباکو کی حرمت کے جو لوگ قائل تھے ان کا تشدد اس حد تک بڑھا ہوا تھا کہ جس کھیت میں تمباکو بویا جائے اس کھیت کے اطراف سے بیلوں پر غلہ لاد کر جو کوئی گذرے گا اس کا غلہ بھی حرام ہو جائے گا۔ (تذکرہ حضرت شاہ ولی اللہ، ص: ۱۸۹)

الیانع الجنی کے مولف نے حضرت شاہ صاحب کے زمانہ کے حنفی روہیلوں کی "حنفیت صلبہ" یا "سنگین ملایانہ حنفیت" کی تصویر ان الفاظ میں کھینچی ہے کہ:

"ان کا حال یہ تھا کہ جب ان کے کان میں کوئی ایسی بات پہونچتی جو ان کے اس تقلیدی امر کے خلاف ہوتی جسے کل وہ اچھا سمجھتے تھے تو خواہ کوئی ہوتا اس پر یہ چڑھ بیٹھتے، جس کے منہ سے ایسی مخالف بات نکلی ہوتی، غصہ سے اس کے مقابلے میں بھر جاتا، اس کی گردن کی رگیں پھول جاتیں، اس کے رخسارے سرخ ہو جاتے اور ایسا معلوم ہوتا کہ جھاؤ کی لکڑی کے انگارے ہیں۔" (ص: ۸۳)

ہندوستان میں رہ پڑنے کے بعد اگرچہ اب ان کی پچھلی نسلوں میں وہ کرختگی اور تصلب تو باقی نہیں رہا، لیکن جو ابتک ان ہی پتھریلے کوہستانوں میں رہتے ہیں ان کی دینی سختی کا حال جیسا کہ سید رشید رضا مصری نے لکھا ہے وہی ہے، لکھتے ہیں:

"ان کی سختیوں کی داستانوں میں ایک قصہ یہ ہے جو بعض افغانی حنفیوں کے متعلق سنا جاتا ہے کہ اس نے جماعت میں اپنے برابر والے کو دیکھا کہ وہ سورۂ فاتحہ (امام کے پیچھے) پڑھ رہا ہے، تو اس افغانی نے اس بیچارے فاتحہ پڑھنے والے کے سینے پر اس زور سے دو ہتڑ مارا کہ وہ بیچارہ پیٹھ کے بل زمین پر گر پڑا، اور قریب تھا کہ مر جاتا، اور مجھے یہ خبر ملی ہے کہ ایسے ہی ایک شخص نے تشہد کی انگلی نماز میں اٹھائی تو بعض افغانوں نے اس کی انگلی توڑ دی۔ (مقدمہ مغنی، ص: ۱۶)

خود حضرت شاہ ولی اللہ (جنھوں نے رد شیعیت پر ازالۃ الخفا اور قرۃ العینین جیسی کتابیں

تحریر فرمائیں) بھی ان کے ناوک تعصب سے محفوظ نہ رہ سکے، حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی بیان فرماتے ہیں:

"شخصے از والد ماجد مسئلہ تکفیر شیعی پرسید، آنحضرت اختلاف حنفیہ کہ دریں باب است، بیان کردند چوں مکرر پرسید ہماں شنید، شنیدم می گفت ایں شیعی است"

ترجمہ: یعنی ایک شخص نے والد ماجد سے شیعوں کی تکفیر کے متعلق سوال کیا، فقہاء حنفیہ کا اس باب میں جو اختلاف ہے والد ماجد نے اس کو بیان فرمایا۔ غریب "روہیلہ" پہلی دفعہ تو یہ سن کر چپ رہا اور پھر دہرا کر ذرا اصرار سے اپنے منشاء کو ظاہر کرتے ہوئے جب اس نے دوبارہ وہی بات پوچھی تو جواب میں پھر وہی سنا، دوسری دفعہ اس کا یہ سننا تھا کہ آگ بگولا ہو گیا، جن کو وہ قطعی کافر سمجھتا تھا ان کے کفر کے متعلق اختلاف سننا اور دوبارہ پوچھنے کے بعد بھی یہی سننا ناقابل برداشت ہو گیا، حضرت سے فتویٰ پوچھتے پوچھتے الٹ کر وہ خود مفتی بن بیٹھا، شاہ صاحب فرماتے ہیں، میں نے سنا وہ کہتا تھا کہ یہ (یعنی شاہ ولی اللہ) شیعی ہے۔ (تذکرہ حضرت شاہ ولی اللہ ص: ۱۹۲)

حضرت شاہ صاحب نے "الانصاف" اور "حجۃ اللہ" میں اپنے دور کے فقہاء کی جو تصویر کشی کی ہے اس سے بھی اس دور کے فقہی جمود اور غالیانہ تعصب کا اندازہ ہوتا ہے، عربی عبارتوں سے مضمون کو گرانبار اور طویل کرنے کے بجائے ترجمہ و مفہوم پر اکتفا کرتا ہوں۔

"الانصاف" میں رقمطراز ہیں:

"اس زمانہ میں فقیہ اس شخص کا نام ہے، جو باتونی ہو، زور زور سے ایک جبڑے کو دوسرے جبڑے پر پٹکتا ہو، جو فقہاء کے اقوال قوی ہوں یا ضعیف سب کو یاد کر کے بغیر اس امتیاز کے کہ ان میں سے کس میں قوت ہے اور کس میں نہیں ہے وہ انہیں اپنے جبڑوں کے زور سے بیان کرتا ہے۔" (ص: ۹۳)

اسی گروہ کے متعلق ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں کہ:

"ان کی بے تمیزیوں اور جہالت کا حال یہ ہے کہ طویل و ضخیم کتب فتاویٰ میں جتنے اقوال و مسائل ہیں سب کو امام ابوحنیفہ اور صاحبین کا قول سمجھتے ہیں، وہ ان اقوال میں یہ تمیز نہیں کرتے کہ فلاں قول ان ائمہ کا واقعی قول ہے اور فلاں قول ان کی رایوں اور فتووں کو سامنے رکھ کر بعد میں مستنبط کیا گیا ہے اور یہ جو ان کتابوں میں علی تخریج الکرخی کذا اور علی تخریج الطحاوی کذا کے الفاظ آیا کرتے ہیں، ان کو وہ گویا بے معنی سمجھتے ہیں، اسی طرح قول

ابو حنیفۃ کذا (اور امام ابوحنیفہ نے یوں فرمایا ہے،اور جواب المسئلۃ علی مذھب ابی حنیفۃ کذا (امام ابوحنیفہ کے مذہب کے مطابق مسئلہ کا جواب یوں ہے) کے درمیان وہ کوئی فرق وامتیاز نہیں کرتے ،اور ابن الہمام وغیرہ محققین حنفیہ کا مسئلہ دہ دردہ اور مسئلہ شرط تیمم اور ایسے دوسرے مسائل کے بارے میں یہ فرمانا کہ دراصل یہ امام ابوحنیفہ کا قول نہیں ہے بلکہ بعد والوں کی تخریجات ہیں ان کے نزدیک بالکل ناقابل اعتناء ہے۔(ص:۸۶)

بلکہ بہت سے لوگوں نے تو عزت و دولت ، یا عہدہ و منصب کے حصول کے لیے فقہ اور فتاویٰ کا شغل اختیار کر رکھا تھا۔

فاصبح الفقہاء بعد ما کانوا مطلوبین طالبین وبعد ان کانوا اعزۃ بالاعراض عن السلاطین اذلۃ بالاقبال علیھم (ص:۸۱)

''یعنی پھر یہ ہوا کہ یہ فقہاء پہلے مطلوب تھے اور اب طالب بن گئے ،اور سلاطین سے دور رہنے کے باعث جو عزت ان کو حاصل تھی ان سے تعلق کی بنا پر وہ جاتی رہی۔''

یہ حالات تھے جن میں شاہ صاحب نے اپنی فقہی اور اجتہادی خدمات کا آغاز کیا، اجتہاد کا مفہوم واضح کیا، اس کے لیے ضروری شرائط اور دائرۂ کار کی تحدید فرمائی، قرآن و حدیث سے مسائل کے اخذ واستنباط پر روشنی ڈالی، تقلید کی حقیقت سے بحث کی اور اس کے بارے میں نقطۂ عدل پیش فرمایا، فقہاء کے اختلافات کے اسباب اور ان کی شرعی حیثیت کو منقح کیا، اور مختلف ابواب فقہیہ میں پیدا شدہ شدتوں کو کم کرنے کی سعی بلیغ فرمائی وغیرہ۔

ایسا نہیں تھا کہ شاہ صاحب نے اسلاف سے ہٹ کر کوئی نئی بات پیش فرمادی تھی، باتیں وہی تھیں مگر تجزیہ و ترتیب نئی تھی، حقائق وہی تھے جو سابقہ فقہاء اور علماء نے بیان کیے تھے بس انھوں نے ان پر پڑے ہوئے پردے کو ہٹا دیا تھا، اسی لیے شاہ صاحب نے اس تعلق سے کوئی بات محض اپنے طور پر پیش نہیں کی ہے، بلکہ اس کو قرآن و حدیث اور تحقیقات سلف سے مبرہن کیا ہے، اور ایسے معقول، جدید ترین اور سائنٹفک انداز میں پیش کیا ہے کہ بڑے سے بڑے مدعیان علم و تحقیق کے لیے ان کا انکار کرنا مشکل ہے۔

## شاہ صاحب کا فقہی مسلک اور مقام

شاہ صاحب کی فقہی خدمات پر نظر ڈالنے سے پہلے ضروری ہے کہ شاہ صاحب کے مسلک اور

مقام کو سمجھ لیا جائے، تا کہ ان کی خدمات اور کارناموں کی حقیقی نوعیت اور صحیح حیثیت کا تعین آسان ہو۔

حضرت شاہ صاحب کی شخصیت اس قدر ہمہ جہت اور آپ کی تحریرات اتنی متنوع ہیں کہ ان کے مسلک کا تعین حد درجہ پیچیدہ ہو گیا ہے۔ اسی کا نتیجہ ہے کہ ہندوستان کے مختلف اصحاب مسالک ان کو اپنا ہم نوا اور ہم مسلک ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں، اور ہر ایک کی تائید میں کچھ نہ کچھ عبارات اور اقتباسات مل ہی جاتی ہیں۔

نواب صدیق حسن خاں نے ''اتحاف النبلاء'' میں لکھا ہے:

''اگر وجود او در صدر اول در زمانہ ماضی می بود امام الائمہ و تاج المجتہدین شمردہ می شد۔

(ظفر المحصلین، ص:۵۸)

ترجمہ: اگر شاہ صاحب کا وجود گزشتہ زمانے میں صدر اول میں ہوتا تو مجتہدوں کے پیشوا اور سرتاج مانے جاتے اور امام الائمہ کا گرانقدر خطاب پاتے''

مشہور مورخ علامہ عبدالحئی لکھنوی نے بھی اپنی کتاب ''نزہۃ الخواطر'' میں شاہ صاحب کو ''امام الائمہ'' اور ''آخر المجتہدین'' قرار دیا ہے۔ (الاعلام بمن فی تاریخ الہند من الا علام، ج:۶، ص:۴۱۰)

اور بڑے بڑے معاصر اور اکابر کے خیالات شاہ صاحب کے مناقب میں پیش کیے ہیں۔

## شاہ صاحب کے بارے میں مجتہد منتسب کی رائے

ان کے علاوہ اور بھی کئی حضرات نے شاہ صاحب کو مجتہد اور امام وغیرہ کے القاب سے یاد کیا ہے، اگرچہ اس تعبیر کا ہمارے عرف میں خاص اصطلاحی مجتہد کے ہم معنی ہونا ضروری نہیں، بلکہ ہر ایسے شخص کے لیے اس کا اطلاق کیا جاتا ہے، جو عہد ساز اور انقلابی کارنامہ انجام دے، اور جو علمی و فکری طور پر امت کے ایک بڑے طبقے پر اثر انداز ہو، مگر یہاں شاہ صاحب کو بعض حضرات نے فقہی اصطلاح میں بھی مجتہد تسلیم کیا ہے، اور ان کی خدمات علمیہ کو اسی نگاہ سے دیکھا ہے، شاہ صاحب کی شاہکار تصنیف ''المسوی شرح المؤطا'' دار الکتب العلمیہ بیروت لبنان، سے چھپی ہے، اس پر علماء کی ایک جماعت نے کام کیا ہے۔ ابتداء کتاب میں شاہ صاحب کی شخصیت اور کتاب کے تعارف پر مختصر تمہیدی تحریر ہے، اس میں شاہ صاحب کو مجتہد مطلق منتسب قرار دیا گیا ہے، البتہ اس انتساب کو کسی ایک مذہب سے جوڑنے کے بجائے مذہب حنفی اور شافعی دونوں سے جوڑا گیا ہے، اور اس کی وجہ یہ بیان کی گئی ہے کہ ان کے دائرۂ تدریس میں دونوں مذاہب شامل

ازیں متعدد امور میں شاہ صاحب نے ائمہ مجتہدین کی فقہی آراء کا تقابلی مطالعہ پیش کیا ہے۔

کان آیة من آیات اللہ تعالیٰ اماماً فی علوم الدین بلغ رتبة المجتھد المطلق المنتسب فی المذھب الحنفی والشافعی فکان یدرس المذھبین وکان یضاھی الائمة المستقلین بالاجتھاد فی بعض شؤونھم ۔ (ص:۸)

اس تصور کی اصل بنیاد شاہ صاحب کی وہ عبارات ہیں —— جن میں انھوں نے اپنے طرز فکر کو ان فقہاء و محدثین کے طرز فکر اور طریقۂ اجتہاد سے وابستہ کیا ہے اور اس کو اپنے لیے پسندیدہ راہ عمل قرار دیا ہے، جنھوں نے ذخیرۂ احادیث اور اقوال فقہاء دونوں کو اپنے پیش نظر رکھا اور قرآن و حدیث کو اساس قرار دے کر اقوال فقہیہ کو ان پر پیش کیا۔ مثلاً ''حجۃ اللہ البالغہ'' میں اہل الحدیث اور اہل الرائے دونوں طبقات کے نقطہائے نظر اور طریقۂ کار پر مبسوط علمی تبصرہ کرنے کے بعد فیصلہ کن طور پر تحریر فرماتے ہیں کہ ایک معتدل اور محقق فقیہ کے لیے ضروری ہے کہ وہ دونوں نقطۂ نظر کے درمیان تطبیق کا راستہ اختیار کرے اور دونوں طرز فکر اور منہج استنباط سے استفادہ کرے۔

ولما کان الامر کذلک وجب علی الخائض فی الفقه ان یکون متضلعًا من کلا المشربین و متبحرا فی کلا المذھبین وکان احسن شعائر الملة ما اجمع علیه جمھور الرواة وحملة العلم وتطابق فیه الطریقتان جمیعا واللہ اعلم (حجۃ اللہ البالغہ،ص:۱۳۷، مطبوعہ دیوبند)

''الجزء اللطیف فی ترجمۃ العبد الضعیف'' میں تحریر فرماتے ہیں:

بعد ملاحظۂ کتب مذاہب اربعہ و اصول فقہ ایشاں و احادیثے کہ متمسک ایشاں است قرار داد خاطر بمدد نور غیبی روش فقہاء محدثین افتاء بعد ازاں شوق زیارت حرمین محترمین در سر افتاد۔ (الجزء اللطیف فی ترجمۃ العبد الضعیف مشمولہ انفاس العارفین مطبع مجتبائی، ص:۲۰۳،۲۰۴)

ترجمہ: مذاہب اربعہ اور ان کے اصول فقہ کی کتابوں کے مطالعہ اور جن احادیث سے وہ استدلال کرتے ہیں ان پر غور و فکر کرنے کے بعد طبیعت کو فقہاء و محدثین کی روش پسندیدہ معلوم ہوئی، اس میں نور غیبی کی مدد بھی شامل تھی۔ اس کے بعد حرمین محترمین کی زیارت کا شوق دامن گیر ہوا۔

اپنے فارسی وصیت نامے میں تحریر فرماتے ہیں:

''در فروع پیروی علماء محدثین کہ جامع باشند میان فقہ و حدیث کردن و دائما تفریعات فقہیہ را بر کتاب و سنت عرض نمودن'' (ص:۲ بحوالہ تاریخ دعوت وعزیمت، ج۵، ص:۲۰۲)

ترجمہ: فروعی مسائل میں ایسے علماء محدثین کی پیروی کرنی چاہیے، جو فقہ وحدیث دونوں کے عالم ہوں اور مسائل فقہیہ کو ہمیشہ کلام اللہ اور حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر پیش کرنا چاہیے۔

آگے تحریر فرماتے ہیں:

''امت را ہیچ وقت از عرض مجتہدات بر کتاب وسنت استغناء حاصل نیست'' (ص:۳)

ترجمہ: امت کے لیے قیاسی مسائل کا کلام اللہ اور حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے تقابل کرتے رہنا ضروری ہے، اس سے کبھی بے نیازی نہیں ہوسکتی۔

دوسری طرف شاہ صاحب نے ''عقد الجید فی احکام الاجتھاد والتقلید'' میں مجتہد مطلق منتسب کی تعریف، شرائط اور اس کے کاموں پر جو گفتگو کی ہے، اس کا حاصل گفتگو خود انہی کی زبان میں یہ ہے۔

وحاصل کل ذلک انه جامع بین علم الحدیث والفقه المروی عن اصحابه واصول الفقه کحال کبار العلماء من الشافعیة ... وحاصل صنیعهم علیٰ ما استقرینا من کلامهم ان تعرض المسائل المنقولة عن مالك و الشافعی وابی حنیفة والثوری وغیرهم رضی الله عنهم من المجتهدین المقبولة مذاهبهم وفتاواهم علیٰ مؤطا مالك والصحیحین ثم علیٰ احادیث الترمذی وابی داؤد فایّ مسئلة وافقتها السنة نصًّا او اشارة اخذوا بها و عوّلوا علیها وای مسئلة خالفتها السنة مخالفة صریحة ردّها وترکوا العمل بها وای مسئلة اختلفت فیها الاحادیث والآثار اجتهدوا فی تطبیق بعضها ببعض . (ص:۴۰ مطبوعہ ترکی)

ترجمہ: ان سب کا حاصل یہ ہے کہ مجتہد مطلق منتسب علم حدیث، علم فقہ (جو کہ اصحاب فقہ سے منقول ہو) اور علم اصول فقہ کا جامع ہو، جیسا کہ اکابر علماء شافعیہ کا حال ہے... ان کے طرز عمل کا حاصل (ہمارے استقراء کے مطابق) یہ ہے کہ فقہاء (امام مالک، شافعی، ابوحنیفہ، ثوری وغیرہ مجتہدین جن کے مذاہب نے امت میں قبول عام حاصل کیا) سے منقول مسائل اور فتاویٰ کو مؤطا امام مالک، بخاری، مسلم، ترمذی اور ابوداؤد وغیرہ کی احادیث پر پیش کرے، جو مسئلہ حدیث کے موافق ہو صراحتاً یا اشارۃً، اس کو قبول کرے اور جو صراحتاً مخالف ہو اس کو رد کردے اور اس پر عمل نہ کرے، اور جس مسئلے میں احادیث وآثار کا اختلاف ہو ان میں اجتہاد سے تطبیق دینے کی کوشش کرے۔

شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ سنن بیہقی، معالم السنن، اور شرح السنہ للبغوی اس طرز تحقیق و اجتہاد کی بہترین مثالیں ہیں، پھر فرماتے ہیں:

فهذه طريقة المحققين من فقهاء المحدثين وقليل ماهم وهم غير الظاهرية من اهل الحديث الذين لا يقولون بالقياس ولا الاجماع وغير المتقدمين من اصحاب الحديث ممن لم يلتفتوا الى اقوال المجتهدين اصلاً ولكنهم اشبه الناس باصحاب الحديث لانهم صنعوا في اقوال المجتهدين ما صنع اولئك في مسائل الصحابه والتابعين. (ص:۴۰)

ترجمہ: یہ محققین فقہاء محدثین کا طریقہ ہے، مگر ان کی تعداد بہت کم ہے، یہ اہل حدیث کے اصحاب ظواہر نہیں ہیں، جو قیاس اور اجماع کے قائل نہیں اور نہ متقدمین محدثین کا طرز ان سے میل کھاتا ہے، جو مجتہدین کے اقوال کو قابل اعتناء ہی نہیں سمجھتے، البتہ دوسرے لوگوں کے مقابلے میں ان کا رویہ محدثین سے قریب تر ہے، اس لیے کہ ان حضرات نے اقوال مجتہدین کے ساتھ وہی معاملہ کیا جو ان حضرات محدثین نے صحابہ اور تابعین کے مسائل کے ساتھ کیا۔

غالباً انہی تحریرات کے آئینے میں شاہ صاحب کے بارے میں مذکورہ تصور قائم کیا گیا، چنانچہ مذکورہ تصور کے بعض حاملین نے شاہ صاحب کے مذکورہ طرز تحقیق کا حوالہ بھی دیا ہے، اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ ان حضرات کے نظریے کے پیچھے شاہ صاحب کی یہی تحریرات کارفرما ہیں، علامہ عبدالحئی لکھنوی رقمطراز ہیں:

وخاض في بحار المذاهب الاربعة واصول فقههم خوضاً بليغاً ونظر في الاحاديث التي هي متمسكاتهم في الاحكام وارتضىٰ من بينها بامداد النور الغيبي طريق الفقهاء المحدثين. (الاعلام بمن فی تاریخ الہند من الاعلام، ج:۶، ۴۱۱، مطبوعہ رائے بریلی)

یعنی شاہ صاحب نے مذاہب اربعہ اور ان کے اصول فقہ کا گہرا مطالعہ کیا اور احکام سے متعلق ان کی مستدل احادیث کا جائزہ لیا اور نور غیبی کی مدد سے فقہاء محدثین کا طریق اختیار کیا۔

چند سطروں کے بعد لکھتے ہیں:

والهمه الجمع بين الفقه والحديث (ج:۶، ص:۴۱۵)

ترجمہ: اللہ نے فقہ وحدیث کو جمع کرنے کی بات ان کے دل میں ڈالی۔

# ائمہ حرمین شریفین کے فقہی مذہب، اجماع وقیاس

# کی حجیت وشرعی حیثیت کے متعلق

# حرمین شریفین کے امور کے سربراہ الشیخ

# محمد بن عبداللہ السبیل کا مکتوب گرامی اور فتویٰ

# عکس
# مکتوبِ امامِ کعبہ الشیخ محمد بن عبد اللہ السبیل

بسم الله الرحمن الرحيم

المملكة العربية السعودية
الرئاسة العامة لشئون المسجد الحرام والمسجد النبوي
الرئيس العام

الرقم: ٩٢/١
التاريخ: ١٥/٦/١٤١٤
المرفقات: ١

باكستان - مدينة رحيم يارخان - جامعة الفاروق الاسلامية.

الاخ الفاضل الاستاذ بشير احمد حسيم الله بخش
مدرس أول تفسير القرآن والحديث حفظه الله

السلام عليكم ورحمة الله وبركاته، وبعد :-

فقد وصلني خطابكم الكريم والذي تستفسرون فيه عن صحة القول بأن أئمة الحرمين الشريفين حنابلة مقلدون يردون احاديث الرسول صلى الله عليه وسلم بأقوال أئمتهم فأقول وبالله التوفيق.

الحمد لله والصلاة والسلام على رسول الله وعلى آله وصحبه ومن اهتدى بهداه وبعد :-

لقد دأب اعداء الاسلام في الماضي والحاضر على هدم كيان الاسلام في نفوس ابنائه، وكان من وسائلهم الخبيثة ان سلكوا طريق التشكيك في الفقه والفقهاء وسخروا بعض الجهلة والبسطاء فأثاروا المسائل الاختلافية على اتباع المذاهب ليتقاتلوا فيما بينهم ويشغلوهم بها عن الامور الهامة التي تحيط بهم من جهة، وليفقد المسلمين الثقة بفقههم وفقهائهم من جهة اخرى، مما يجعلهم يتنصلون من احكام دينهم ومذاهبهم، فيقعون في شرك الاهواء والآراء.

ولقد تنبه لهذه الاساليب في الماضي الائمة الاعلام فكشفوا النقاب عن وجوه اعداء الاسلام وتتبعوهم في جميع مسالكهم، فألفوا الكتب الصغيرة والكبيرة في توضيح حقيقة الاختلاف بين الفقهاء، وفرقوا بين الاختلاف في الاصول والفروع، وبينوا للناس سوء النيات وفساد الغايات. (يقول شيخ الاسلام ابن تيمية اثر بحثه لبعض المسائل الفقهية الخلافية فقال: ( ومثل ذلك صار وزير التتر يلقي الفتنة بين مذاهب اهل السنة حتى يدعوهم الى الخروج من السنة والجماعة ويوقعهم في مذاهب الرفض واهل الالحاد ).

وأما كونهم حنابلة فنعم، هم على مذهب امام اهل السنة احمد بن حنبل رحمه الله الذي اجمع العلماء على تسميته امام اهل السنة، فمن يطعن في اتباعه لعملهم بالسنة فقد طعن على امامهم في ذلك

يتبع

بسم الله الرحمن الرحيم

**المملكة العربية السعودية**

الرئاسة العامة لشئون المسجد الحرام والمسجد النبوي

الرئيس العام

تابع — الرقم: ١/٩٢ هـ
التاريخ: ١٥/٦/١٤١٢
المشفوعات: —

أما القول بأنهم يردون أحاديث الرسول صلى الله عليه وسلم .
فنقول : سبحانك هذا بهتان عظيم هم براء منه . بل يبرأون من يفعل ذلك ولو وقع لأحدهم من ترك العمل بحديث من أحاديث الرسول صلى الله عليه وسلم فينبغي أن يحمل ذلك على عدم العلم به أو عدم ثبوت الحديث عند من تركه أو نسيان الحديث أو اعتقاد عدم دلالته أو اعتقاد وجود معارض أو اعتقاد ضعفه لمعارض أو بمعارضته بما لا يصلح للمعارضة .
وختاما فإنه ينبغي للمسلمين اليوم أن يسعهم ما وسع سلفهم الصالح . وأن لا يضيقوا على أنفسهم في أمر قد جعل الله فيه سعة . وأسأل الله سبحانه وتعالى أن يجمع كلمة المسلمين على الحق وأن يجعلنا هداة مهتدين . والله يرعاكم .- والسلام عليكم ورحمة الله وبركاته . ... ...

الرئيس العام
لشئون المسجد الحرام والمسجد النبوي
وإمام وخطيب المسجد الحرام
محمد بن عبدالله السبيل

بشکریہ مولانا عبدالغنی طارق صاحب مدظلہ،
بسم اللہ آئرن سٹور رحیم یار خان

# مکتوب الشیخ محمد بن عبداللہ السُبیل
# سربراہ مسجد حرام و مسجد نبوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مملکۃ عربیہ سعودیہ — حوالہ ۱/۹۲

امور مسجد حرام و مسجد نبوی کے مرکزی ادارہ کے سربراہ کی جانب سے مورخہ ۱۵-۶-۱۴۱۴ھ

الاخ الفاضل الاستاذ بشیر احمد حسیم اللہ بخش مدرس اول تفسیر القرآن والحدیث (حفظ اللہ)

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

بعد از اسلام مسنون------ پس تحقیق آپ کا مکتوب گرامی موصول ہوا۔ آپ نے اس بات کی صحت کے متعلق وضاحت طلب کی ہے کہ کیا آئمہ حرمین شریفین مقلد ہیں؟ اور حنبلی ہیں؟ اور کیا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث مبارکہ کو اقوال آئمہ کی وجہ سے رد کرتے ہیں؟

سو اللہ کی توفیق سے میں کہتا ہوں۔ سب تعریفیں اللہ کے لیے ہیں اور درود و سلام ہو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی آل و اصحاب پر اور ان لوگوں پر جو آپ کی راہ پر چلے آپ کی راہنمائی کی بدولت۔

حمد و صلوۃ کے بعد----- البتہ تحقیق اعداء اسلام کی عادت رہی ہے ماضی و حال میں اسلام کی بیخ کنی کرنے پر ابناء اسلام کے قلوب سے۔ اور ان کے وسائل خبیثہ

میں سے ہے کہ وہ فقہ و فقہاء کے بارے میں شکوک و شبہات پیدا کرنے کے راستے پر چلے اور بعض جاہلوں اور بے وقوفوں کو مسخر کیا۔ سو انہوں نے مذاہب کے متبعین (یعنی مقلدین) کے سامنے اختلافی مسائل کو اچھالا تاکہ ایک طرف تو وہ ان کے درمیان فساد و نزاع برپا کریں اور ان کو ان اختلافی مسائل کی وجہ سے ایسے امور سے غافل کر دیں جو ان کو گھیرے ہوئے ہیں اور دوسری طرف مسلمانوں کو فقہ و فقہاء پر اعتماد کی دولت سے محروم کر دیں اور ان کو احکام دین اور مذاہب سے باہر کر دیں نتیجتہً وہ اہواء و آراء کے شرک میں مبتلا ہو جائیں۔ اور البتہ تحقیق ماضی میں آئمہ اعلام ان سازشوں پر متنبہ ہوئے تو انہوں نے ان اعداء اسلام کے چہروں سے نقاب الٹ دیا اور ان کے تمام راستوں میں ان کا تعاقب کیا۔ سو انہوں نے اختلاف فقہاء کی حقیقت کو واضح کرنے کے لیے چھوٹی اور بڑی کئی کتابیں تالیف کیں۔ اور انہوں نے اصولی و فروعی اختلاف کے درمیان فرق واضح کیا۔ اور لوگوں پر ان اعداء اسلام کی بری نیات اور فساد مقاصد کو بھی خوب واضح کیا۔ شیخ الاسلام ابن تیمیہ کا فرمان جو بعض فقہی اختلافی مسائل پر بحث کے بعد ہے ملاحظہ ہو شیخ نے فرمایا۔

"اور اس کی وجہ سے ان لوگوں کا معاون بن گیا جو اہل السنت کے مذاہب کے درمیان فتنہ پیدا کرتے ہیں تاکہ یہ داعیہ بن جائے ان کے اہل السنت والجماعت سے نکلنے کا اور رافضیوں اور ملحدین کے مذاہب میں داخل ہونے کا۔

بہر حال ہمارا حنبلی ہونا سو بالکل صحیح ہے وہ یعنی مسجد حرام اور مسجد نبوی کے آئمہ امام اہل السنت احمد بن حنبل کے پیروکار ہیں کیونکہ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ کے "امام اہل سنت" نام رکھنے پر علماء کا اجماع ہے پس جو شخص ان کے متبعین پر طعن کرتا ہے۔ اپنے عمل بالسنت کے زعم کی وجہ سے وہ حقیقت میں امام موصوف کی ذات پر طعن کرتا ہے رہی یہ بات کہ وہ احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو رد کرتے ہیں سو

ہم کہتے ہیں یہ بہت بڑا بہتان ہے۔ سبحانک ھذا بہتان عظیم۔ مسجد حرام اور مسجد نبوی کے آئمہ اس سے بری ہیں بلکہ وہ اس شخص سے بھی بری ہیں جو ایسا کرتا ہے۔

اور اگر ان میں سے کسی کے بارے میں ثابت ہو جائے کہ اس نے احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں سے کسی حدیث پر عمل ترک کیا ہے تو مناسب یہ ہے کہ اس کو اس بات پر محمول کیا جائے کہ اس کو اس حدیث کا علم نہیں یا ترک کنندہ کے نزدیک ثابت نہیں یا وہ اس اس حدیث کو بھول گیا یا اس کا اعتقاد اس حدیث کے عدم دلالت کا ہے یا اس حدیث کے معارض دوسری حدیث کے پائے جانے کا یقین ہے یا اس معارض کیوجہ سے متروک حدیث کے ضعف کا اعتقاد ہے جبکہ وہ متروک حدیث خود معارض بننے کی صلاحیت نہیں رکھتی۔

آخر میں عرض یہ ہے کہ بے شک آج مسلمانوں کے لیے مناسب یہ ہے کہ وہ اپنے اندر اس وسعت اور فراخدلی کو قائم رکھیں جو ان کے سلف صالحین میں تھی اور اپنے نفسوں پر اس امر کے بارے میں تنگی پیدا نہ کریں جس میں اللہ نے وسعت رکھی ہے۔ میں اللہ سبحانہ وتعالیٰ سے سوال کرتا ہوں کہ وہ مسلمانوں کو حق بات پر جمع کر دے اور یہ کہ وہ ہمیں ہدایت کنندہ اور ہدایت یافتہ بنا دے۔ اللہ تمہارا نگہبان ہو۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ برکاتہ

(دستخط) محمد بن عبداللہ السُبَیّل

امور مسجد حرام و مسجد نبوی کا سربراہ (چیئرمین)

اور امام و خطیب مسجد حرام۔

Muslim World League
Secretariat General
Makkah al-Mukarramah



رابطة العالم الإسلامي
الأمانة العامة مكة المكرمة
إدارة المجمع الفقهي

الرقم ١٠/ ١٦٦ التاريخ ١ / ٤١٦ المرفقات ٦

الموضوع الاجابة على الاستفسارات

المكرم د. عدنان حكيم حفظه الله
باكستان - بواسطة شيخ غلام مصطفى بن عبدالحكيم

السلام عليكم ورحمة الله وبركاته وبعد:-
فبالاشارة إلى خطابكم المؤرخ فى ١٩٩٥/٧/١٩م المتضمن طلب الإجابة عن بعض الاستفسارات.
يسرني أن أبعث أليكم بطيه إجابة معالى الشيخ محمد بن . الله السبيل الرئيس العام لشئون المسجد الحرام والمسجد النبوي الشريف وعضو المجمع الفقهي الإسلامي.
وفق الله الجميع لما يحبه ويرضاه.

مدير المجمع الفقهي الإسلامي

د. أحمد حمدالدة .

ع/ع ١/١

بسم الله الرحمن الرحيم

المملكة العربية السعودية

الرئاسة العامة لشئون المسجد الحرام والمسجد النبوي

## الإجابة على أسئلة الدكتور / عدنان حكيم من باكستان

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله رب العالمين وأصلي وأسلم على سيدنا محمد عبده ورسوله وعلى آله وصحبه أجمعين

(السؤال الأول)/ هل إجماع الصحابة الكرام البررة والتابعين وفقهاء الأمة حجة شرعية أم لا ؟ وهل يعتبر مصدرا ثالثا للتشريع الإسلامي أم لا ؟ وما دليل حجية الإجماع وماحكم منكر الإجماع كليا وهل يجوز مخالفة الإجماع ؟.

(الجواب الأول)/ إجماع الصحابة الكرام البررة حجة شرعية باتفاق العلماء.

وإجماع التابعين وفقهاء الأمة حجة شرعية خلافا لداود الظاهري الذي يرى أن إجماع غير الصحابة ليس حجة شرعية.

والقول بأنه حجة هو الصحيح لأن الأدلة على حجية الإجماع عامة لكل إجماع حيث تشمل إجماع الصحابة وغيرهم وبذلك يكون القول بأن إجماع الصحابة وحدهم حجة تحكم لادليل عليه.

ويعتبر الإجماع هو المصدر الثالث من مصادر التشريع الإسلامي بعد الكتاب والسنة.

الأدلة على حجية الإجماع:

الإجماع حجة شرعية عند جمهور العلماء يجب العمل به والأدلة على ذلك من الكتاب والسنة كثيرة نذكر منها مايلي:

١) من الكتاب:

استدلوا بقوله تعالى ﴿ ومن يشاقق الرسول من بعد ماتبين له الهدى ويتبع غير سبيل المؤمنين نوله ماتولى ونصله جهنم وساءت مصيرا ﴾ النساء ١١

ووجه الإستدلال أن الله سبحانه وتعالى توعد من يتبع غير سبيل المؤمنين ولو لم يكن محرما ماتوعد عليه ولما جمع بينه وبين مشاقة الرسول التي هي حرام وإذا كان اتباع غير سبيل المؤمنين حرام كان اتباع سبيل المؤمنين واجبا والحكم المجمع عليه هو سبيل المؤمنين ؛ لأن المراد من السبيل في الآية ماااختاره الإنسان لنفسه من قول أو فعل.

٢ ) من السنة: عن أنس بن مالك رضي الله عنه قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول ﴿ إن الله لايجمع أمتي أو قال أمة محمد صلى الله عليه وسلم على ضلالة ﴾ أخرجه الترمذي ، وعن ابن عمر رضي الله عنهما أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ﴿ إن الله لايجمع أمتي أو قال أمة محمد صلى الله عليه وسلم على ضلالة ، ويد الله مع الجماعة ومن شذ شذ إلى النار ﴾ أخرجه الترمذي .

ووجه الاستدلال أن هذه الأحاديث بألفاظها المختلفة اتفقت على معنى واحد هو عصمة الأمة عن الخطأ فدل على أن إجماع العلماء حجة شرعية .

وهذه الأحاديث تمسك بها الصحابة ومن بعدهم في إثبات الإجماع من غير خلاف فيها ولانكير إلى زمان ظهور المخالفين .

حكم منكر الإجماع كليا: اختلف العلماء في حكم منكر الإجماع القطعي على ثلاثة أقوال .

الأول: أن انكار الإجماع القطعي يوجب الكفر مطلقا .

الثاني: أنه لايوجب الكفر مطلقا .

الثالث: إن كان الإجماع في أمر علم قطعا كونه من الدين كالصلوات الخمس مثلا فإنه يوجب الكفر وإن لم يكن كذلك لم يوجب الكفر .

- أما عن مخالفة الإجماع فإنه لايجوز لما ذكرنا من كونه حجة شرعية يجب العمل به .

(السؤال الثاني)/ القياس مبني على الظن والمبني على الظن ظني والله سبحانه وتعالى نهى عن اتباع الظن بقوله ﴿ولاتقف ماليس لك به علم﴾ الاسراء ٣٦ فلا يصح الحكم بالقياس ، لأنه اتباع الظن .؟

(الجواب الثاني)/ القياس هو المصدر الرابع من مصادر الفقه الإسلامي ودلت الأدلة الشرعية من الكتاب والسنة والإجماع على حجيته وعمل به الصحابة والتابعون وفقهاء الأمة عبر العصور وجمهور العلماء ذهبوا إلى أنه يجب العمل بالقياس وأنكر ذلك داود الظاهري وأتباعه وقالوا بأن القياس ليس حجة شرعية واستندوا إلى أدلة منها ماذكرته في سؤالك وقد أجاب العلماء على أدلتهم ونذكر باختصار بعض الإجابات وإذا أردت التوسع فعليك بكتب أصول الفقه كالبرهان للجويني والمحصول للرازي والأحكام للامدي وشروح مختصر ابن الحاجب وأصول السرخسي وكشف الأسرار لعبدالعزيز البخاري فإن فيها ردا مطولا على شبهات نفاة القياس .

أما ماساقوه من آيات تنهى عن الظن فلا علاقة له بالقياس ولاينطبق عليه لأن المنهي عنه هو اتباع الظن في العقائد أما الأحكام العملية فكثير من أدلتها ظنية ولو اعتبرنا هذه الشبهة لتركنا النصوص الظنية الدلالة وهذا باطل .

أما استدلالهم بقوله تعالى ﴿ لاتقف ماليس لك به علم ﴾ المراد به النهي أن يحيد الإنسان عن مدرك اليقين مع إمكان التيقن واعتماده على الحدس والتخمين وهذا النهي لايشمل القياس الشرعي لأن إلحاق الفرع بالأصل في الحكم لوجود العلة الجامعة بينهما ليس من قبيل القول بغير علم المنهي عنه في الاية ؛ لأن يقوم به المجتهد هو بناء على ماترجح لديه وأداه إليه اجتهاده .

(السؤال الثالث)/ مادليل حجية القياس الشرعي .؟

(الجواب الثالث)/ الأدلة على حجيته : استدل العلماء على حجية القياس بأدلة من الكتاب والسنة والإجماع والمعقول وسوف نذكر بعضا منها فإذا أردت التوسع فعليكَ بكتب الأصول التي ذكرتها لك سابقا في رد شبهات منكري القياس .

فمن الكتاب: قوله تعالى ﴿ هو الذي أخرج الذين كفروا من أهل الكتاب من ديارهم لأول الحشر ماظننتم أن يخرجوا وظنوا أنهم مانعتهم حصونهم من الله فأتاهم الله من حيث لم يحتسبوا وقذف في قلوبهم الرعب يخربون بيوتهم بأيدهم وأيدي المؤمنين فاعتبروا يا أولي الأبصار ﴾ الحشر ٢

وموضع الاستدلال هو قوله تعالى ﴿ فاعتبروا يا أولي الأبصار ﴾ ووجه الاستدلال منه أن الله تعالى لما أخبر المسلمين بما حاق بيهود بني النضير أمرهم بأن يعتبروا والاعتبار من العبور وهو المجاوزة والمقصود قيسوا أنفسكم بهم ، لأنكم بشر مثلهم إن فعلتم مثل فعلهم حاق بكم ماحاق بهم فهذه الآية عامة في الأخذ بجميع أنواع الاعتبار ولما كان القياس هو المجاوزة من الفرع إلى الأصل لوجود علة جامعة بينهما اندرج ضمن أنواع الاعتبار التي أمر الله تعالى بها .

ومن السنة: عن معاذ رضي الله عنه ﴿ أن رسول الله صلى الله عليه وسلم لما بعثه إلى اليمن قاضيا قال كيف تصنع إن عرض لك قضاء؟ قال أقضي بما في كتاب الله قال فإن لم يكن في كتاب الله؟ قال: فبسنة رسول الله صلى الله عليه وسلم قال فإن لم يكن في سنة رسول الله صلى الله عليه وسلم؟ قال اجتهد رأيي لا آلوا قال فضرب رسول الله صلى الله عليه وسلم صدري وقال الحمدلله الذي وفق رسول رسول الله لما يرضى رسول الله صلى الله عليه وسلم ﴾ رواه أبوداود والترمذي وأحمد والطيالسي وصححه غير واحد من المحققين .

ووجه الاستدلال : أنه صوبه في الانتقال من الكتاب والسنة إلى الاجتهاد؛ والقياس لون من ألوان الاجتهاد .

الإجماع: العمل بالقياس مجمع عليه بين الصحابة وكل ماكان عليه مجمع بين الصحابة حق يجب الالتزام به .

ومن أمثله ذلك مارواه عن عمر بن الخطاب رضي الله عنه : أنه كتب إلى أبي موسى الأشعري رسالته المشهورة ﴿ أعرف الأشباه والنظائر وقس الأمور برأيك ﴾ أخرجه البيهقي في السنن الكبرى والخطيب البغدادي في الفقيه والمتفقه.

المعقول: إن نصوص الكتاب والسنة محدودة متناهية والوقائع التي تقع للناس غير متناهية ففي كل زمان ومكان تظهر وقائع جديدة فإذا لم نقس على نصوص الكتاب والسنة لنجد الحكم للوقائع الجديدة فإنها تبقى بلا حكم وهو باطل ، لأن الشريعة عامة وشاملة لكل ما يستجد فما من واقعة إلا ولها حكم وعلى المجتهدين استنباطه بناء على قواعد الاستنباط المعروفة.

(السؤال الرابع)/ مامفهوم قوله عليه الصلاة والسلام ﴿ من أصاب فله أجران ومن أخطأ فله أجر ﴾.؟

(الجواب الرابع)/ المراد أن الحاكم أو القاضي أو العالم المجتهد إذا اجتهد وبذل وسعه في سبيل الوقوف على حكم مسألة وأخطأ في الحكم فإنه لايأثم بل يؤجر على اجتهاده أما إذا أصاب الحق فإنه يضاعف له الأجر فيفوز بأجر الاجتهاد وأجر إصابة الحق .

واشترط العلماء ان يكون عالما بالاجتهاد وأما إذا لم يكن عالما وإنما يتكلف الاجتهاد ويدعي العلم فلا يشمله حكم الحديث.

(السؤال الخامس)/ مالحكم إذا اتفقت آراء الفقهاء من المجتهدين جميعا على حكم واحد في واقعه هل يكون قانونا شرعيا يجب اتباعه وهل تجوز مخالفته.؟

(الجواب الخامس)/ إذا اتفق الفقهاء المجتهدون جميعا على حكم واحد في واقعه من الوقائع فإنه يعد إجماعا لاتجوز مخالفته ويجب اتباعه ومن خالفه حينئذ يناله الوعيد الذي ذكرناه في الأدلة على حجة الإجماع.

(السؤال السادس)/ هل يعتبر القياس مأخذا رابعا لأخذ الأحكام الشرعية.؟

(الجواب السادس)/ يعتبر القياس مصدرا رابعا تؤخذ منه الأحكام الشرعية بعد الكتاب والسنة والإجماع.

يقول القرطبي قال البخاري في كتاب ( الاعتصام بالكتاب والسنة) والمعنى لاعصمة لأحد إلا في كتاب الله أو سنة نبيه أو في إجماع العلماء إذا وجد فيها الحكم فإن لم يوجد فالقياس وقد ترجم على هذا ( باب من شبه أصلا معلوما بأصل مبين قد بين الله حكمها ليفهم السائل ) وترجم بعد هذا ( باب الأحكام التي تعرف بالدلائل وكيف معنى الدلالة وتفسيرها) الجامع لأحكام القرآن ١٧٢/٧

(السؤال السابع)/ ماحكم الذي يقول إن أول من قاس هو الشيطان.؟

(الجواب السابع)/ إذا أراد القائل بقوله الشيطان أول من قاس؟ لأنه كما ورد في القرآن ﴿ أنا خير منه خلقتني من نار وخلقته من طين ﴾ الأعراف ١٢ فهذا صحيح.

لأنه روي عن ابن عباس والحسن وابن سيرين أنهم قالوا أول من قاس إبليس فأخطأ القياس وقال الحكماء أخطأ عدو الله من حيث فضل النار على الطين وإن كانا في درجة واحدة من حيث هما جماد مخلوق.

أما إذا أراد بقوله الشيطان أول من قاس إنكار القياس الشرعي ورده والطعن فيه فهذا لايجوز لأن العلماء الأعلام أجمعوا على الأخذ بالقياس وولاعبرة بقول الشواذ ومخالفة الإجماع حرام.

(السؤال الثامن)/ ماحكم تقليد أحد الأئمة الأربعة في الشريعة الإسلامية.؟

(الجواب الثامن)/ المسلمون إزاء مسألة التقليد صنفان :

-الصنف الأول : وهم المجتهدون أي القادرون على استنباط الأحكام الشرعية من أدلتها وهؤلاء لايسعهم التقليد بل يجب عليهم الاجتهاد.

الصنف الثاني : وهم العوام أي الذين لايقدرون على الاجتهاد وهؤلاء يجوز لهم تقليد أحد الأئمة الأربعة.

والمراد بالتقليد هنا هو اتباع قول المجتهد في المسألة من غير معرفة لدليله معرفة تامة في الفروع الفقهية والدليل على ذلك قوله تعالى ﴿ فاسألوا أهل الذكر إن كنتم لاتعلمون ﴾ الأنبياء٧ وقوله صلى الله عليه وسلم في قصة ذي الشجة المشهورة ﴿ ألا سألوا إذا لم يعلموا فإنما شفاء العي السؤال ﴾ أخرجه أبوداود وابن ماجة وأحمد والحاكم والطبراني.

وكذلك لو كلف عامة الناس بالاجتهاد لتعذر ذلك لما يتطلبه الاجتهاد من قدرات ذهنية خاصة ورسوخ في العلم ومعرفة بأحوال الناس ووقائعهم ، ودأب على طلب العلم وصبر عليه ولو كانت متاحة لكل الناس فإن انشغالهم بها يؤدي إلى بطلان معايشهم وخراب دنياهم.

(السؤال التاسع)/ هل تنطق الآية الكريمة ﴿ اتخذوا أحبارهم ورهبانهم أربابا من دون الله ﴾ على تقليد الأئمة الأربعة أبي حنيفة ومالك والشافعي وأحمد.؟

(الجواب التاسع)/ المقصود بالآية أنهم جعلوا أحبارهم كالأرباب حيث أطاعوهم في كل شيء وقد روى الترمذي عن عدي بن حاتم قال : أتيت النبي صلى الله عليه وسلم وفي عنقي صليب من ذهب فقال ياعدي اطرح عنك هذا الوثن وسمعته يقرأ في سورة براءة اتخذوا أحبارهم ورهبانهم أربابا من دون الله والمسيح ابن مريم التوبة ٣١ ثم قال أما إنهم لم يكونوا يعبدونهم ولكنهم كانوا إذا أحلوا لهم شيئا استحلوه وإذا حرموا عليهم شيئا حرموه ﴾ .

فأين الأئمة الأربعة رحمهم الله من هؤلاء الأحبار الذين يحلون ماحرم الله ويحرمون ما أحل الله معاذ الله أن يجعل الأئمة الأعلام في منزلة هؤلاء الأحبار وهم الذين بذلوا جهدهم وأفنوا أعمارهم في خدمة الشريعة الإسلامية ؛ وما وقع بينهم من اختلاف هو بسبب اختلاف اجتهاداتهم وهم مأجورون في ذلك والقول بأن حكم الآية يشملهم افتراء وبهتان ناشئ عن جهل عظيم.

(السؤال العاشر)/ هل التقليد لأحد الأئمة الأربعة يدخل في زمرة الشرك والكفر.؟

(الجواب العاشر)/ تقليد الأئمة الأربعة لغير المجتهد جائز ولا علاقة له بالكفر والشرك ؛ فالأئمة الأربعة رحمهم الله دعاة حق ودين وهبوا أنفسهم لتعلم العلم الشرعي وتعليمه حتى بلغوا حظا كبير منه مكنهم من القدرة على الاجتهاد فالمقلد لهم من عامة المسلمين على هدى وفلاح إن شاء الله تعالى.

(السؤال الحادي عشر)/ ماحكم الذي يعتقد أن المقلدين هم يفعلون الشرك والكفر.؟

(الجواب الحادي عشر)/ الذي يعتقد هذا عليه أن يدرك أن اعتقاده هذا خطء لاأساس له من القمة وهذا الاعتقاد يدل على جهل كبير بالشريعة الإسلامية التي فرقت بين الكفر والإيمان والشرك والتوحيد وعليه أن يتعلم من دينه مايفرق به بين الشرك والكفر وبين الاجتهاد.

(السؤال الثاني عشر)/ هل يحتاج الناس إلى تقليد لأحد الأئمة الأربعة أم لا ؟ وهل يؤدي التقليد فيما لانص فيه إلى ضلالة.؟

(الجواب الثاني عشر)/ كما فصلنا سابقا فإن غير المجتهد في حاجة إلى أن يقلد المجتهد وتقليد المجتهد سواء كان فيما لانص فيه أو في فهم النص جائز ولايؤدي إلى ضلالة بل لاعلاقة له بالضلالة إطلاقا.

وبالله تعالى التوفيق

؛؛؛ ؛؛؛ ؛؛؛ ؛؛؛ ؛؛؛

سیکرٹریٹ رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ۔

نمبر ۱۰-۲۹۶ مورخہ ۸ محرم ۱۴۱۶ھ

عنوان: سوالات کا جواب

مکرم ڈاکٹر عدنان حکیم حفظہ اللہ تعالیٰ بواسطہ شیخ غلام مصطفیٰ بن عبد الحکیم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کے بعد، آپ کے ۱۹-۷-۱۹۹۵ء کے مکتوب میں بعض سوالات کا جواب طلب کیا گیا ہے اس خط کے حوالہ سے فضیلۃ الشیخ محمد بن عبداللہ السبیل امور مسجد حرام و مسجد نبوی ﷺ کے سربراہ کا مکمل جواب ارسال کرنے پر خوشی محسوس کرتا ہوں، اللہ تعالیٰ سب کو اپنی مرضیات پر چلنے کی توفیق دے۔

ڈاکٹر احمد محمد مقری: مدیر المجمع الفقہی الاسلامی

---

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مرکزی ادارہ برائے امور مسجد حرام و مسجد نبوی

مملکت عربیہ سعودیہ

(ڈاکٹر عدنان حکیم کے سوالات کا جواب)

سب تعریفیں اللہ تعالیٰ تعالیٰ کے لیے ہیں جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے، میں درود و سلام کہتا ہوں محمد ﷺ پر جو ہمارے آقا ہیں اور اس کے بندے اور رسول نیز آپ کی آل پر اور تمام اصحاب پر۔

سوال نمبر ۱۔ کیا صحابہ کرام، تابعین عظام، اور فقہاء امت کا اجماع حجت شرعیہ ہے یا نہیں؟ اور کیا اجماع تشریع اسلامی کا تیسرا ماخذ ہے یا نہیں؟ اجماع کے

حجت ہونے کی کیا دلیل ہے؟ اور بالکلیہ اجماع کے منکر کا کیا حکم ہے؟

جواب۔ باتفاق علماء صحابہ کرام کا اجماع حجت شرعیہ ہے اسی طرح تابعین اور فقہاء کا اجماع بھی حجتِ شرعیہ ہے البتہ اس میں داود ظاہری نے اختلاف کیا ہے ان کی رائے یہ ہے کہ غیر صحابہ کا اجماع حجتِ شرعیہ نہیں لیکن حجت ہونے کا قول صحیح ہے کیونکہ حجیتِ اجماع کے دلائل عام ہیں، صحابہ رضی اللہ عنہ و غیر صحابہ سب کے اجماع کو شامل ہیں اس لیے صرف صحابہ کرام کے اجماع کو حجت کہنا سینہ زوری ہے، اس پر کوئی دلیل قائم نہیں! کتاب و سنت کے بعد اجماع کو تشریع اسلامی کے مآخذ میں سے تیسرا مأخذ تسلیم کیا گیا ہے۔

دلائلِ حجیتِ اجماع۔۔۔ جمہور علماء کے نزدیک اجماع حجت شرعیہ ہے اس پر عمل کرنا واجب ہے اس پر کتاب و سنت کے بہت سے دلائل ہیں ہم ان میں سے چند ایک ذکر کرتے ہیں۔

۱۔۔۔۔۔ فرمان خداوندی ہے "ومن یشاقق الرسول من بعد" (الآیۃ)
جو شخص ہدایت واضح ہوجانے کے بعد رسول کی مخالفت کرتا ہے اور سبیل المؤمنین کے علاوہ کسی دوسرے راستہ پر چلتا ہے ہم اس کو اُدھر پھیر دیتے ہیں جدھر وہ پھرتا ہے اور ہم اس کو جہنم میں داخل کریں گے اور وہ برا ٹھکانہ ہے۔ (نساء ۱۱)

اللہ تعالیٰ نے سبیل المؤمنین کے ترک پر وعید فرمائی ہے اگر یہ حرام نہ ہوتا تو اس پر وعید نہ وارد ہوتی۔ اور اس وعید میں سبیل المؤمنین کے ترک کو اور مخالفت رسول کو جو حرام ہے جمع نہ کیا جاتا اور جب غیر سبیل المؤمنین کی اتباع حرام ہے تو سبیل المؤمنین کی اتباع واجب ہوگی اور اجماعی حکم سبیل المؤمنین ہے لہذا اس کی اتباع واجب ہے۔

۲۔۔۔۔ اور سنت سے دلیل یہ ہے کہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ

جواب۔۔۔ قیاس فقہ اسلامی کے مآخذ میں سے چوتھا مأخذ ہے اور اس کی حجیت کتاب وسنت اور اجماع سے ثابت ہے اس پر صحابہ کرام، تابعین اور فقہاء امت نے قرنہا قرن عمل کیا ہے۔ جمہور علماء کے نزدیک قیاس پر عمل کرنا واجب ہے جبکہ داود ظاہری اور ان کے پیرو کاروں نے اس کا انکار کیا ہے، انہوں نے کہا کہ قیاس حجتِ شرعیہ نہیں ہے، ان کے دلائل میں سے ایک دلیل وہی ہے جس کا آپ نے سوال میں ذکر کیا ہے۔ علماء نے ان کے دلائل کے جوابات بھی دیئے ہیں، ہم مختصر طور پر بعض جواب ذکر کرتے ہیں۔ اور اگر آپ کو مزید وسعت درکار ہو تو کتب اصول فقہ کی طرف مراجعت کیجئے۔ مثلاً علامہ جوینیؒ کی البرہان، امام رازیؒ کی المحصول، الاحکام للآمدیؒ، شروح مختصر ابن حاجبؒ، اصول سرخسیؒ، اور عبد العزیز بخاریؒ کی کشف الاسرار ان کتابوں میں منکرین قیاس کا تفصیلی رد ہے۔ بہر کیف وہ آیات جن میں اتباع ظن سے نہی کی گئی ہے، ان کا قیاس شرعی سے کوئی تعلق نہیں نہ اس پر منطبق ہوتی ہیں کیونکہ ان آیات میں جس چیز سے نہی کی گئی ہے وہ ہے۔ عقاید میں ظن کی اتباع۔ رہے احکامِ عملیہ سو ان کے اکثر دلائل ظنی ہیں اگر ہم اس شبہ کا اعتبار کرلیں تو ہمیں وہ تمام دلائلِ شرعیہ ترک کرنے پڑیں گے جو ظنی الدلالت ہیں اور یہ باطل ہے۔ رہا ان کا اللہ تعالیٰ کے فرمان ولاتقف مالیس لک بہ علم سے استدلال سو اس کا جواب یہ ہے کہ اس آیت سے مقصود نہی ہے اس بات سے کہ کوئی انسان محلِ یقین میں امکانِ تیقن کے باوجود حصولِ یقین سے انحراف کرکے ظن و تخمین پر اعتماد کرے پس یہ نہی قیاس شرعی کو شامل نہیں کیونکہ فرع واصل کے درمیان علت جامعہ پائے جانے کی وجہ سے حکم کے اعتبار سے فرع کو اصل کے ساتھ لاحق کرنا اس حکم کے قبیل سے نہیں جس سے آیت میں منع کیا گیا ہے، یعنی بغیر علم کے قول کرنا، کیونکہ مجتہد اسی چیز کو اختیار کرتا ہے جو اس کے نزدیک راجح ہوتی ہے اور اس کا

سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں، میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ نے فرمایا بے شک اللہ تعالیٰ میری امت کو یا فرمایا امت محمد ﷺ کو گمراہی پر جمع نہ کرے گا۔ (ترمذی) اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا بے شک، اللہ تعالیٰ میری امت کو گمراہی پر جمع نہ کرے گا اور اللہ کا ہاتھ جماعت پر ہے اور جو جماعت سے کٹا وہ آگ میں پڑا۔ (ترمذی) ان سب احادیث کا اختلافِ الفاظ کے باوجود مفہوم ایک ہے۔ یعنی مجموعی طور پر امت کا خطا سے معصوم ہونا۔ اس سے ثابت ہوا کہ علماء کا اجماع حجت شرعیہ ہے۔ ہمیشہ ان احادیث سے بغیر کسی رد وقدح کے پہلے صحابہ کرام پھر ان کے بعد والے علماء عظام حجیتِ اجماع کو ثابت کرتے رہے ہیں۔ تاآنکہ بعد میں مخالفینِ اجماع پیدا ہو گئے۔

منکرین اجماع کا حکم۔۔۔ اجماع قطعی کے منکر کے بارے میں علماء کے تین قول ہیں۔

(۱) مطلقاً اجماع قطعی کا انکار کفر ہے۔

(۲) مطلقاً اجماع قطعی کا انکار کفر نہیں۔

(۳) اگر اجماعی حکم کا دین میں سے ہونا امر قطعی ہو جیسے پانچ نمازیں تو اس کا انکار کفر ہے اور اگر اس کا دین میں سے ہونا امر قطعی نہ ہو تو اس کا انکار کفر نہیں۔ تاہم اجماع کی مخالفت جائز نہیں جیسا کہ ہم ذکر کر چکے ہیں کہ اجماع حجت شرعیہ ہے اس پر عمل کرنا واجب ہے۔

سوال نمبر ۲۔۔۔۔ قیاس کی بنیاد ظن پر ہے اور جس چیز کی بنیاد ظن پر ہو وہ ظنی ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ نے ظن کی اتباع سے منع فرمایا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے "اور اس چیز کے پیچھے مت چل جس کا تجھے علم نہیں" (الاسراء۔ ۳۶) لہذا قیاس کے ساتھ حکم بتانا درست نہیں کیونکہ یہ اتباعِ ظن ہے"۔

اجتہاد اس تک پہنچتا ہے۔

سوال نمبر ۳۔۔۔ قیاس شرعی کے حجت ہونے کی کیا دلیل ہے؟

جواب۔۔۔۔۔ علماء نے قیاس کی حجیت کو کتاب وسنت اور اجماع سے نیز عقلی دلیل سے ثابت کیا ہے، ہم ان میں سے بعض ذکر کرتے ہیں اور اگر مزید دلائل معلوم کرنے کا ارادہ ہو تو ان کتب اصول کی طرف مراجعت کی جائے جن کا ہیں نے منکرین قیاس کے شبہات کے رد میں پہلے ذکر کیا ہے۔ کتاب اللہ سے دلیل فرمان الہی ہے۔ ھو الذی اخرج الذین کفروا من اھل الکتاب۔ الآیۃ۔ اللہ وہ ہے جس نے اہلِ کتاب میں سے کافروں کو ان کے گھروں سے نکالا۔ پہلے حشر کے وقت تمہارا گمان نہیں تھا کہ وہ نکلیں گے اور انہوں نے گمان کیا کہ ان کے قلعے ان کو اللہ کے عذاب سے بچالیں گے سو ان پر اللہ کا عذاب ایسے طور پر آیا جس کا وہ گمان بھی نہیں رکھتے تھے اور ان کے دلوں میں رعب ڈال دیا گیا وہ گراتے تھے اپنے گھروں کو اپنے ہاتھوں اور مؤمنین کے ہاتھوں، پس عبرت پکڑو اے اربابِ بصیرت: محلِ استدلال اللہ تعالی کا فرمان فاعتبروا یا اولی الابصار ہے۔ وجہ استدلال یہ ہے کہ اللہ تعالی نے جب مسلمانوں کو اس عذاب کی خبر دی جو بنو نضیر پر نازل ہوا تو ان کو حکم دیا کہ وہ عبرت پکڑیں اور الاعتبار العبور سے مشتق ہے۔ اور العبور کا معنی ہے المجاوزۃ یعنی گذرنا۔ مقصود یہ ہے کہ اپنے نفوس کو ان پر قیاس کرو کیونکہ تم بھی ان جیسے بشر ہو اگر تم ان جیسے کام کروگے تو تمہارے اوپر بھی وہی عذاب اتر پڑے گا جو ان پر اترا۔ پس یہ آیت تمام انواعِ اعتبار کو شامل ہے اور جب قیاس میں فرع واصل کے درمیان موجود علت جامعہ کی وجہ سے فرع سے اصل کی طرف مجاوزت ہوتی ہے تو یہ بھی اس اعتبار کے انواع میں داخل ہوگا جس کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے اور سنت سے دلیل یہ ہے کہ حضرت معاذ بن جبلؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ان کو یمن کی

طرف قاضی بنا کر بھیجا تو دریافت فرمایا کہ آپ کیسے فیصلہ کریں گے؟ انہوں نے جواب دیا کتاب اللہ کے ساتھ۔ فرمایا! اگر کتاب اللہ میں نہ ہوا تو؟ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا سنت رسول اللہ ﷺ کے ساتھ فیصلہ کروں گا۔ آپ نے فرمایا اگر آپ کو سنت رسول ﷺ میں بھی نہ ملے تو پھر؟ کہنے لگے میں اپنی رائے سے اجتہاد کروں گا۔ اور اس میں کوتاہی نہ کروں گا رسول اللہ ﷺ نے ان کے سینے پہ ہاتھ مارا اور فرمایا اللہ کا شکر ہے جس نے رسول اللہ ﷺ کے قاصد کو اس چیز کی توفیق دی جس پر اللہ کا رسول راضی ہے۔ (ابوداود۔ ترمذی، مسند احمد، ابوداؤد طیالسی) اور اس کی بہت سے محققین نے تصحیح کی ہے) وجہ استدلال یہ ہے کہ آپ ﷺ نے فیصلہ کرنے میں حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کے کتاب وسنت سے اجتہاد کی طرف منتقل ہونے کو درست قرار دیا ہے اور قیاس بھی اجتہاد کے انواع میں سے ایک نوع ہے۔ علاوہ ازیں عمل بالقیاس پر صحابہ کرام کا اجماع ہے اور ہر وہ امر جس پر صحابہ کرام کا اجماع ہو وہ حق ہے اس کا التزام واجب ہے، اس کی مثالوں میں سے ایک مثال یہ ہے کہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ کی طرف اپنا مشہور حکمنامہ تحریری طور پر بھیجا کہ اشباہ ونظائر کو پہچانیے اور امور میں اپنی رائے کے ساتھ قیاس کیجئے (سنن کبری بیہقی، الفقیہ والمتفقہ للخطیب) عقلی دلیل یہ ہے کہ کتاب وسنت کی نصوص محدود اور متناہی ہیں اور لوگوں کو درپیش مسائل غیر متناہی ہیں کیونکہ ہر زمان ومکان میں نئے مسائل ظہور پذیر ہوتے ہیں سو اگر ان کے احکام معلوم کرنے کے لیے کتاب وسنت کی نصوص پر قیاس نہ کریں تو وہ بغیر حکم شرعی کے باقی رہ جائیں گے اور یہ باطل ہے کیونکہ شریعت مقدسہ عام ہے اور تمام نئے پیش آمدہ مسائل کو شامل ہے: ہر ہر واقعہ کے لیے شریعت میں حکم موجود ہے اور مجتہدین پر لازم ہے کہ وہ استنباط کے قواعد معروفہ کے موافق استنباط

کریں۔

سوال نمبر ۴۔۔۔۔ رسول اللہ ﷺ کے اس فرمان کا کیا مطلب ہے جو درست اجتہاد کرے اس کے لیے دو اجر ہیں اور جو غلط اجتہاد کرے اس کے لیے ایک اجر ہے۔

جواب۔۔۔۔۔۔ اس سے مراد حاکم یا قاضی یا عالم مجتہد ہے۔ جب اس نے اجتہاد کیا اور اپنی ممکنہ استطاعت کسی مسئلہ کے حکم معلوم کرنے میں صرف کی اس کے باوجود اس سے حکم میں غلطی ہو گئی تو وہ گناہ گار نہ ہوگا بلکہ اپنے اجتہاد پر ماجور ہوگا اور اگر اس نے حق کو پالیا تو اس کے لیے دوگنا اجر ہوگا ایک اجر اجتہاد پر دوسرا اصابت حق پر: بشرطیکہ وہ شرائطِ اجتہاد کا عالم وحامل ہو اور اگر شرائطِ اجتہاد کا عالم وحامل نہ ہو اور محض تکلف کرکے اجتہاد کرے اور علم کا دعویٰ کرے تو یہ حدیث اس کو شامل نہیں:

سوال نمبر ۵۔۔۔۔ جب تمام فقہاء مجتہدین کی آراء کسی واقعہ کے ایک حکم پر متفق ہوں تو کیا وہ قانون شرعی ہوجاتا ہے؟ کیا اس کی اتباع واجب ہے؟ یا اس کی مخالفت جائز ہے؟

جواب۔۔۔۔ جب تمام فقہاء مجتہدین کسی واقعہ کے ایک حکم پر متفق ہوجائیں تو اس کو اجماع شمار کیا جاتا ہے جس کی مخالفت ناجائز اور اتباع واجب ہے اور جو اس اجماع کی مخالفت کرتا ہے وہ اس وعید کی زد میں آتا ہے جس کو ہم نے حجیتِ اجماع کے دلائل میں ذکر کیا ہے:۔

سوال نمبر ۶۔۔۔۔۔ کیا احکامِ شرعیہ کے لیے قیاس کا چوتھے ماخذ کے طور پر اعتبار کیا جاتا ہے؟

جواب۔۔۔۔ کتاب وسنت اور اجماع کے بعد احکامِ شرعیہ معلوم کرنے

کے لیے قیاس چوتھا ماخذ ہے۔ اس کے ذریعے احکام شرعیہ معلوم کئے جاتے ہیں۔
علامہ قرطبیؒ فرماتے ہیں امام بخاریؒ نے کتاب الاعتصام بالکتاب والسنہ میں فرمایا ہے، "مطلب یہ ہے کسی کے لیے بچاؤ نہیں مگر کتاب اللہ میں یا سنت نبویہ میں یا علماء کے اجماع میں جبکہ ان میں حکم موجود ہو پس اگر ان میں حکم موجود نہ ہو تو پھر قیاس ہے۔
اس پر امام بخاری نے ترجمۃ الباب قائم کیا باب الاحکام التی تعرف بالدلائل وکیف معنی الدلالۃ وتفسیرھا۔ یعنی یہ باب ہے ان احکام کے بیان میں جو دلائل سے معلوم کئے جاتے ہیں اور دلالت کیسے ہوتی ہے اور اس کی کیا تفسیر ہے؟

(احکام القرآن ۷-۱۷۲)

سوال نمبر ۷۔۔۔۔۔ اس آدمی کا کیا حکم ہے جو کہتا ہے کہ سب سے پہلے شیطان نے قیاس کیا ہے؟

جواب۔۔۔۔۔ اگر قائل کی مراد انا خیر منہ خلقتنی من نار وخلقتہ من طین والا قیاس ہے تو قائل کا یہ قول درست ہے کیونکہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ حسن بصری اور ابن سیرین سے نقل کیا گیا ہے کہ انہوں نے فرمایا سب سے پہلے شیطان نے قیاس کیا اور غلط قیاس کیا اور حکماء نے کہا ہے اللہ کے دشمن نے غلط کہا کیونکہ اس نے آگ کو مٹی پر فضیلت دی حالانکہ وہ دونوں ایک درجہ میں ہیں کہ وہ دونوں بے جان مخلوق ہیں۔ اور اگر قائل کا مقصد قیاس شرعی کا انکار ورد ہے اور اس پر طعن! تو یہ ناجائز ہے، کیونکہ ماہرین علماء کا اجماع ہے اخذ بالقیاس پر: اور اجماع کی مخالفت حرام ہے، جبکہ شاذ اقوال کا کوئی اعتبار نہیں۔

سوال نمبر ۸۔۔۔۔۔ اسلامی شریعت میں ائمہ اربعہ میں سے کسی ایک امام کی تقلید (یعنی تقلید شخصی) کا کیا حکم ہے؟

جواب۔۔۔۔۔ مسئلہ تقلید کے اعتبار سے مسلمانوں کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) مجتہدین یعنی وہ علماء جو دلائل سے مسائل مستنبط کرنے کی قدرت رکھتے ہیں ان کے لیے تقلید جائز نہیں بلکہ ان پر اجتہاد واجب ہے۔ (۲) عوام، یعنی وہ لوگ جو اجتہاد کی قدرت واہلیت نہیں رکھتے ان کے لیے ائمہ اربعہ میں سے کسی ایک کی تقلید جائز ہے۔ اور تقلید سے مراد یہ ہے کہ فقہی مسائل میں دلیل جانے بغیر مجتہد کے قول کی اتباع کرنا۔ اس پر دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ قول ہے۔ پس پوچھو اہلِ علم سے اگر تم نہیں جانتے۔ (الانبیاء۔۷) اور رسول اللہ ﷺ کا فرمان زخمی صحابی کے مشہور واقعہ میں کہ "جب وہ نہیں جانتے تھے تو انہوں نے پوچھ کیوں نہ لیا: عاجز آدمی کے لیے بجز سوال کے کسی بات میں شفا نہیں" (ابوداؤد۔ ابن ماجہ، احمد، حاک، طبرانی) اور عامۃ الناس کو اجتہاد کا مکلف بنانا متعذر ہے، کیونکہ اجتہاد کا تقاضا ہے کہ مجتہد میں خاص ذہنی صلاحیت ہو۔ علم میں پختگی ہو اور لوگوں کے احوال اور وقائع کی معرفت اور طلب علم اور اس پر صبر کی عادت اور اگر سب لوگ ان شرائط کو پورا کرنے کے لیے ان کے حصول میں مشغول ہوجائیں تو کاروبار معیشت باطل ہوجائیں گے اور نظام دنیا درہم برہم ہوجائے گا۔"

سوال نمبر ۹ ----- کیا یہ آیت کریمہ "اتخذوا احبارھم ورھبانھم اربابا من دون اللہ" ائمہ اربعہ یعنی امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام شافعی، امام احمد بن حنبل کی تقلید پر منطبق ہوتی ہے یا نہیں؟

جواب ----- آیت سے مقصود یہ ہے کہ انہوں نے اپنے احبار کو ارباب کی طرح بنالیا کیونکہ انہوں نے ان کی ہر چیز میں اطاعت کی چنانچہ امام ترمذی نے عدی بن حاتم سے روایت نقل کی ہے وہ فرماتے ہیں میں نبی ﷺ کے پاس اس حالت میں آیا کہ میری گردن میں سونے کی صلیب تھی آپ نے فرمایا اے عدی اس کو اتار پھینک۔ یہ بت ہے اور میں نے آپ ﷺ سے سنا آپ نے سورہ براءۃ کی

یہ آیت تلاوت کی اتخذو احبارھم ورھبانھم اربابا من دون الله والمسیح بن مریم (توبہ۔ ۳۱) پھر فرمایا خوب سن لو وہ ان کی عبادت نہیں کرتے تھے، لیکن جب وہ کسی چیز کو حلال قرار دیتے یہ اس کو حلال سمجھتے اور جب وہ ان پر کوئی چیز حرام کرتے تو یہ اس کو حرام سمجھتے۔ سو کہاں ائمہ اربعہ اور کہاں وہ احبار جو اللہ کی حرام کردہ چیز کو حلال قرار دیتے ہیں اور اللہ کی حلال ٹھہرائی ہوئی چیز کو حرام ٹھہراتے ہیں۔ اللہ کی پناہ اس بات سے کہ ائمہ اعلام کو ان احبار جیسا سمجھا جائے کیونکہ ان ائمہ نے شریعت اسلامیہ کی خدمت میں اپنی پوری قوت صرف کی اور اس میں اپنی زندگیاں لگادیں اور ان کے درمیان جو مسائل میں اختلاف ہے وہ درحقیقت اختلاف اجتہادات کی وجہ سے ہے۔ ان کا یہ اختلاف باعث اجر ہے۔ اور یہ کہنا کہ مذکورہ بالا آیت ائمہ اربعہ کو بھی شامل ہے جھوٹ ہے، بہتان ہے۔ اس کا سبب جہالت عظیمہ ہے۔

سوال نمبر ۱۰ ----- کیا ائمہ اربعہ میں سے کسی ایک کی تقلید شرک و کفر کے زمرہ میں داخل ہے؟

جواب ---- ائمہ اربعہ کی تقلید غیر مجتہد کے لیے جائز ہے اس کا کفر و شرک کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ائمہ اربعہ حق اور دین حق کے داعی ہیں۔ انہوں نے اپنے نفوس کو علم شریعت کے سیکھنے سکھانے کے لیے وقف کردیا۔ حتیٰ کہ اس علم کا بڑا حصہ پایا۔ جس کی وجہ سے ان میں اجتہاد کی قدرت وصلاحیت پیدا ہوگئی۔ سو عامۃ المسلمین جو ان کے مقلد ہیں وہ راہِ ہدایت اور راہِ نجات پر ہیں انشاء اللہ۔

سوال نمبر ۱۱ ----- اور جو شخص یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ مقلدین شرک اور کفر کرتے ہیں اس کے بارے میں کیا حکم ہے؟

جواب ---- جو شخص یہ عقیدہ رکھتا ہے اس کو معلوم ہونا چاہیے کہ ائمہ

کا یہ عقیدہ غلط ہے اس کی قطعاً کوئی بنیاد نہیں اور یہ عقیدہ دلالت کرتا ہے شریعت اسلامیہ سے بڑی جہالت پر کیونکہ شریعت اسلامیہ نے کفر وایمان شرک و توحید کے درمیان فرق کیا ہے ایسے شخص پر لازم ہے کہ وہ دین کا اتنا حصہ ضرور سیکھے جس کے ساتھ وہ شرک و کفر اور اجتہاد کے درمیان فرق کر سکے۔

سوال نمبر ۱۲---- کیا لوگ ائمہ اربعہ میں سے کسی امام کی تقلید کے محتاج ہیں یا نہیں؟ اور جس مسئلہ میں نص نہ ہو اس میں تقلید گمراہی ہے یا نہیں؟۔

جواب---- اس کا جواب ویسا ہی ہے جیسا ہم نے پہلے تفصیلاً لکھا ہے کہ غیر مجتہد محتاج ہے مجتہد کی تقلید کی طرف اور مجتہد کی تقلید خواہ غیر منصوص مسئلہ میں ہو یا نص کے سمجھنے میں ہو جائز ہے یہ تقلید گمراہی کی طرف مفضی نہیں ہے بلکہ اس کا گمراہی سے کوئی تعلق نہیں۔ اللہ تعالیٰ سے توفیق کا سوال ہے۔



# حج کے موقع پر پاکستانی حجاج کرام میں لٹریچر کی تقسیم سے متعلق ایک حاجی صاحب کا

# دردِ دل

اس سال بندہ پھر حج بیت اللہ کی سعادت سے نوازا گیا۔۲۰۰۲۔۳۔۱۹ کو واپسی ہوئی۔

اس سال مدینہ یونیورسٹی کے غیر مقلد طلباء کو مسجد نبوی کے اندر اور باہر حلقہ [illegible] قائم کرنے کی اجازت نہیں دی گئی۔غالباً مولانا اسعد مدنی مدظلہ صدر جمعیت علماء ہند بھارت نے جو خط شاہ فہد کو لکھا تھا یہ اس کا اثر تھا۔فللّٰہ الحمد

اس مرتبہ بھی حجاج کرام کو حج سے پہلے اور حج کے دوران ایسی کتابیں دی گئیں جن میں احناف کی مسلمات کے خلاف مسائل درج تھے،یہ ایک حقیقت ہے کہ پاکستان کے نوے فیصد سے زیادہ حاجی فقہ حنفی کے پیروکار ہوتے ہیں۔یہ لوگ عالم نہیں ہوتے جب ان کے درمیان ایسی کتابیں تقسیم کی جاتی ہیں جن میں فقہ حنفی کے خلاف مسائل درج ہوتے ہیں تو وہ پریشان ہو جاتے ہیں اور جس چیز میں اُن کو آسانی نظر آتی ہے اُس پر عمل کرنے کی کوشش کرتے ہیں اس طرح بعض لوگ الحاد و زندقہ کا شکار ہو جاتے ہیں اور کچھ اپنا حج خراب کر لیتے ہیں۔

حج سے واپسی کے موقعہ پر اس مرتبہ بھی غیر مقلدین کی تفسیر و ترجمہ والا قرآن پاک حجاج کرم میں تقسیم کیا گیا اور ساتھ ہی کچھ کتابیں دی گئی جن کا مقصد وحید عوام احناف کو فقہ حنفی سے بدظن کر کے اُن میں غیر مقلدیت کے جراثیم پیدا کرنا ہے۔ہر حاجی کو ایک کیسٹ بھی دی گئی جس کا عنوان ''اہم دینی اسباق'' تھا اس میں وضو سے لے کر نماز جنازہ تک کے مسائل بیان کیے گئے ہیں جن میں بہت سے مسائل فقہ حنفی کے خلاف ہیں اور غیر مقلدین کے طریق کار کے مطابق ہر مسئلہ کو قرآن و حدیث کا مسئلہ کہہ کر عوام کو دھوکہ دینے کی کوشش کی گئی ہے۔

اس مجلس میں بندہ صرف مذکورہ بالا کیسٹ میں بیان کیے گئے اُن مسائل کا ذکر کرے گا جو فقہ حنفی کے مفتٰی بہ

اقوال کے خلاف ہیں تا کہ حجاج کرام اور دیگر حنفی مسلمان جو اس کیسٹ کو سنیں غلط مسائل پر عمل نہ کریں بلکہ اپنی نماز، نماز جنازہ اور وضو وغیرہ میں فقہ حنفی کے مسائل پر ہی عمل پیرا ہوں۔ مجھے حیرت اور دکھ اس بات کا ہے کہ غیر مقلدین سعودی عرب میں جا کر خود کو سلفی کہلاتے ہیں اور سعودی علماء کو دھوکہ دیتے ہیں کہ وہ سلف صالحین کے پیروکار ہیں حالانکہ غیر مقلدین کے نزدیک تقلید شرک اور تمام مقلدین مشرک ہیں وہ حنفی ہوں یا شافعی، مالکی ہوں یا حنبلی۔ لیکن اپنا اُلو سیدھا کرنے کے لیے وہاں تقلید کے خلاف کوئی بات نہیں کرتے۔ سعودی علماء کو احناف سے بدظن کرنے کے لیے اُنہیں قبر پرست اور خالص توحید پر عمل نہ کرنے والے باور کراتے ہیں۔ اس طرح سعودی علماء اور حکام کو دھوکہ دے کر احناف کے خلاف کتابیں اور رسالے شائع کر کے اپنی غیر مقلدیت کو فروغ دینے کی کوشش کرتے ہیں۔

اس سلسلہ میں ہماری حکومت بھی تساہل سے کام لیتی ہے حالانکہ ہماری وزارت مذہبی امور کا فرض ہے کہ وہ سواد اعظم اہل سنت والجماعت احناف کے حقوق کا تحفظ کرے اور سعودی حکومت کو غیر مقلدین کے نظریات سے مطلع کرے اور اُنہیں احناف حجاج کرام میں ایسی کتابیں اور کیسٹیں تقسیم کرنے سے منع کرے، جن میں احناف کی مسلمات کے خلاف باتیں موجود ہوں۔ ہمارے مذہبی امور کے وزیر۔

سعودی حکومت کو بتائیں کہ ہم احناف بحمد اللہ اہل سنت والجماعت راسخ العقیدہ مسلمان ہیں باقی مسلمانوں کی طرح ہم توحید باری تعالیٰ پر یقین کامل رکھتے ہیں ہمارے متعلق غیر مقلدین کا پروپیگنڈہ بے بنیاد ہے کہ ہم قبر پرست اور توحید خالص کے حامل نہیں ہیں۔ ہمارے نزدیک آئمہ اربعہ کے تمام مقلدین اہل سنت والجماعت میں شامل ہیں جبکہ غیر مقلدین تقلید کو شرک اور مقلدین کو مشرکین میں شمار کرتے ہیں [1] چونکہ ان کی رفع یدین اور آمین بالجہر آپ حنابلہ کے ساتھ مشترک ہے اس لیے مادی فوائد کے حصول کے لیے اپنے آپ کو سلفی کہتے ہیں حالانکہ سلف صالحین کی اتباع ان کے ہاں شرک کے زمرہ میں آتی ہے اگر سعودی حکومت ہمارے حجاج کو جذبہ خیر سگالی کے تحت مذہبی لٹریچر دینا چاہتی ہے تو اس سلسلہ میں پاکستان کے حنفی علماء سے مشورہ کر کے ایسا لٹریچر فراہم کرے، جن سے حنفی مسلمات پر زد نہ پڑتی ہو اگر ہر حاجی کو تعلیم الاسلام کا مکمل سیٹ یا تفسیر عثمانی جیسی کوئی تفسیر دیا کریں تو تمام حجاج کرام حکومت سعودیہ کے ممنون ہوں گے اور احناف و حنابلہ کے درمیان الفت و محبت کے رشتے استوار ہوں گے۔

تمہید خاصی طویل ہو گئی ہے۔ اب میں مذکورہ بالا کیسٹ میں بیان کردہ اُن مسائل کا ذکر کرتا ہوں جو فقہ حنفی کے خلاف ہیں:

۲ (۱) نماز کے واجبات میں سمع اللہ لمن حمدہ کہنا، امام کے لیے ربنا لک الحمد کہنا، امام اور مقتدی، دونوں کے لیے قومہ میں مسنون دعائیں پڑھنا، رکوع میں سبحان ربی العظیم کہنا، سجدوں میں سبحان ربی الاعلیٰ کہنا، دونوں سجدوں کے درمیان (جلسہ میں) رب اغفرلی پڑھنا وغیرہ بیان کیا ہے حالانکہ ہمارے ہاں ان میں سے کوئی چیز بھی واجب نہیں ہے کیونکہ ترک واجب سے سجدہ سہو لازم آتا ہے اور مذکورہ بالا چیزیں اگر رہ جائیں تو نماز ہو جاتی ہے اور

---

[1] پروفیسر حافظ محمد عبداللہ کی کتاب "اصلی اہل سنت" ص ۳۱

سجدہ سہو بھی لازم نہیں آتا کیونکہ مذکورہ بالا تمام باتیں ہمارے ہاں سنت ہیں۔

(۲) نماز کی سنتیں بیان کرتے ہوئے سینے پر ہاتھ باندھنے کا ذکر کیا ہے۔ حالانکہ ہمارے ہاں ناف کے نیچے ہاتھ باندھنا سنت ہے کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے من السنة وضع اليمين على الشمال تحت السرة دائیں ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر ناف کے نیچے رکھنا حضور اکرم ﷺ کی سنت ہے۔ (ابوداؤد۔ مسند احمد)

(۳) نماز کی سنتوں کے ذیل میں رکوع سے پہلے، رکوع کے بعد اور تیسری رکعت کے لیے کھڑے ہوتے وقت رفع یدین کا ذکر کیا ہے حالانکہ ہمارے ہاں تکبیر تحریمہ کے علاوہ باقی تمام جگہوں پر رفع یدین منسوخ ہے کیونکہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے جب اپنے شاگردوں کو حضور اکرم ﷺ جیسی نماز پڑھ کر دکھائی تو آپ نے صرف تکبیر تحریمہ کے وقت ہاتھ اُٹھائے بعد میں کسی جگہ ہاتھ نہ اُٹھائے۔ (نسائی ص ۱۵۸ ج ۱۔ ترمذی ص ۳۵ ج ۱)

(۴) نماز کو باطل کرنے والی اشیاء کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ "اگر جان بوجھ کر نماز میں کلام کیا تو نماز فاسد ہو جائے گی لیکن اگر بھول کر یا ناواقفی کی وجہ سے نماز میں بات کر لی تو نماز باطل نہ ہوگی" حالانکہ ہمارے ہاں کلام مطلقاً مفسدِ نماز ہے دانستہ ہو یا بھول کر یا ناواقفی کی وجہ سے ہر صورت میں نماز باطل ہو جاتی ہے چنانچہ تعلیم الاسلام حصہ چہارم صفحہ ۴۰ پر یوں لکھا ہے۔ سوال: مفسدات نماز کیا کیا ہیں؟ جواب: (۱) نماز میں کلام کرنا چاہے قصداً ہو یا بھول کر تھوڑا ہو یا زیادہ ہر صورت میں نماز ٹوٹ جاتی ہے۔

(۵) وضو کے فرائض کا بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔ وضو کے چھ فرائض ہیں حالانکہ ہمارے ہاں وضو کے چار فرض ہیں۔ چنانچہ تعلیم الاسلام حصہ دوم صفحہ ۴۴ پر لکھا ہے۔ سوال: وضو کے فرض کتنے ہوتے ہیں؟ جواب: "وضو کے چار فرض ہیں"۔ اسی طرح آگے چل کر کلی کرنے اور ناک میں پانی ڈالنے کو بھی چہرہ دھونے میں شامل کر کے فرض قرار دے دیا ہے حالانکہ یہ دونوں کام سنت ہیں چنانچہ تعلیم الاسلام حصہ دوم صفحہ ۴۴ پر یوں لکھا ہے۔ سوال: وضو کی سنتیں کتنی ہیں؟ جواب: وضو کی تیرہ سنتیں ہیں.................(۵) تین بار کلی کرنا (۶) تین بار ناک میں پانی ڈالنا۔ ترتیب اور توالی (مسلسل دھونا) کو بھی فرائض میں شامل کیا ہے حالانکہ ہمارے ہاں یہ دونوں کام سنت ہیں۔ چنانچہ تعلیم الاسلام حصہ دوم صفحہ ۴۵ پر وضو کی سنتوں کا ذکر کرتے ہوئے یوں لکھا ہے (۱۲) ترتیب سے وضو کرنا (۱۳) پے در پے وضو کرنا کہ ایک عضو خشک نہ ہونے پائے کہ دوسرا دھوئے۔

(۶) وضو کو توڑنے والی باتوں کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ "اگر اگلی یا پچھلی شرم گاہ کو بلا حائل ہاتھ لگ جائے تو وضو ٹوٹ جائے گا" حالانکہ ہمارے ہاں صرف شرم گاہ کو ہاتھ لگ جانا ناقض وضو نہیں ہے اسی طرح اُونٹ کا گوشت کھانے کو بھی ناقض وضو قرار دیا ہے۔ ہمارے ہاں یہ بھی ناقض وضو نہیں ہے۔

(۷) وضو کی شرائط میں نیت کرنا اور اختتام وضو تک نیت کا باقی رہنا بیان کیا ہے حالانکہ ہمارے ہاں نیت کرنا وضو کی شرط نہیں ہے۔ بلا نیت اگر چاروں عضو دھل گئے تو وضو ہو جائے گا ہاں نیت نہ کرنے کی وجہ سے وضو کا ثواب نہیں ملے

گا۔ چنانچہ مسائل بہشتی زیور ص ۷۰ پر یوں لکھا ہے۔ مسئلہ: جب یہ چار عضو جن کا دھونا فرض ہے دُھل جائیں گے تو وضو ہو جائے گا چاہے وضو کا قصد ہو یا نہ ہو...... لیکن وضو کا ثواب نہ ملے گا۔"

(۸) نماز جنازہ کے ذکر میں بیان کرتے ہیں کہ شہید کی نماز جنازہ نہ پڑھی جائے۔ حالانکہ احناف کے نزدیک شہید کی نماز جنازہ پڑھی جاتی ہے۔ چنانچہ مسائل بہشتی زیور صفحہ ۲۱۰ پر شہید کے کفن وغیرہ کا ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں "اور باقی احکام جو موتی کے لیے ہیں مثلاً نماز وغیرہ وہ سب ان کے حق میں بھی جاری ہوں گے"۔

(۹) فرماتے ہیں میاں بیوی ایک دوسرے کو غسل دے سکتے ہیں حالانکہ ہمارے ہاں بیوی تو خاوند کو غسل دے سکتی ہے کیونکہ وہ عدت کے دوران مرحوم خاوند کی بیوی ہی ہوتی ہے لیکن خاوند اپنی بیوی کو غسل نہیں دے سکتا۔ چنانچہ مسائل بہشتی زیور صفحہ ۱۹۰ پر لکھا ہے۔ "مسئلہ: کسی کا خاوند مر گیا تو اُس کی بیوی کو اُس کا نہلانا اور کفنانا درست ہے اور اگر بیوی مر جائے تو خاوند کو بدن چھونا اور ہاتھ لگانا درست نہیں البتہ دیکھنا درست ہے۔

(۱۰) فرماتے ہیں "نماز جنازہ میں پہلی تکبیر کے بعد سورۃ فاتحہ پڑھے"۔ حالانکہ ہمارے ہاں پہلی تکبیر کے بعد ثنا پڑھنے کا حکم ہے چنانچہ مسائل بہشتی زیور صفحہ ۱۹۸ پر لکھا ہے۔ "مسئلہ: نماز جنازہ میں تین چیزیں مسنون ہیں (۱) اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا (۲) نبی اکرم ﷺ پر درود (۳) میت کے لیے دعا کرنا۔

(۱۱) فرماتے ہیں "جنازہ کی ہر تکبیر کے ساتھ رفع یدین کرے"۔ حالانکہ ہمارے ہاں صرف پہلی تکبیر کے ساتھ ہاتھ اُٹھاتے ہیں باقی تکبیروں کے ساتھ نہ امام ہاتھ اُٹھائے گا نہ مقتدی۔ چنانچہ مسائل بہشتی زیور صفحہ ۱۹۹ پر یہ مسئلہ بڑی وضاحت کے ساتھ لکھا ہے۔



(۱۲) فرماتے ہیں کہ امام نماز جنازہ پڑھاتے وقت مرد کے سر کے قریب اور عورت کے سینے کے مقابل کھڑا ہو۔ حالانکہ ہمارے ہاں امام میت کے سینے کے محاذی کھڑا ہوگا میت خواہ مرد ہو یا عورت یہ مسئلہ مسائل بہشتی زیور صفحہ ۱۹۸ پر لکھا ہے۔ (۱۳) فرماتے ہیں "اگر کسی آدمی کو نماز جنازہ نہ ملی ہو تو وہ میت کی قبر پر نماز جنازہ پڑھ لے لیکن ایک ماہ کے اندر اندر، ایک ماہ کے بعد قبر پر نماز جنازہ پڑھنا درست نہیں" حالانکہ ہمارے ہاں قبر پر صرف اُس میت کا نماز جنازہ پڑھا جائے گا جسے بلا نماز دفن کر دیا گیا ہو۔ جس کا جنازہ پڑھا گیا ہو اُس کی قبر پر جنازہ پڑھنے کا کوئی جواز نہیں ہے۔ تعلیم الاسلام حصہ چہارم صفحہ ۴۷ پر لکھا ہے کہ جنازے کی نماز کی شرائط میں سے ایک شرط یہ ہے کہ میت نماز پڑھنے والے کے سامنے موجود ہو۔ اور قبر میں مدفون میت سامنے نہیں ہوتی بلکہ نظروں سے غائب ہوتی ہے۔

قارئین گرامی! "اہم دینی مسائل" نامی کیسٹ میں مذکورہ بالا مسائل فقہ حنفی سے متصادم ہیں۔ ایک جاہل آدمی جب اسے سنے گا تو وہ اپنے مسلک کے بارہ میں تذبذب کا شکار ہو جائے گا۔ کیونکہ اُسے بتایا گیا ہوگا کہ یہ کیسٹ حرمین شریفین سے آئی ہے اور اس کے تمام مسائل قرآن و حدیث سے ماخوذ ہیں۔

... گرامی! خدارا اپنے ایمانوں کو دور حاضر کے فتن سے بچانے کے لیے تقلید کی رسی کو مضبوطی سے تھام لیجیے۔ بصورت دیگر الحاد و زندقہ آپ کی ر... خدا تعالیٰ ہم سب کو سلف صالحین کی اتباع پر قائم و دائم رکھے اور اُنہی کے مسلک حقہ پر ہمارا خاتمہ بالخیر کرے۔ آمین۔ تمت بالخیر